# لہو کے تاجر

علیم الحق حقی

اس نے ریوالور کو روشنی کے سامنے کیا اور آہستہ آہستہ اسے گھما کر دیکھا مگر اس پر کہیں گرد کا کوئی ذرہ بھی نہیں تھا۔ اس نے بڑی نرمی سے سائلنسر کو ریوالور کی نال پر فٹ کیا پھر اسے کپڑے کی اس صافی میں لپیٹ دیا جس سے اس نے تیل دینے کے بعد ریوالور کی صفائی کی تھی۔

چند لمحوں کے لئے شہناز کا خوف معدوم ہو گیا۔ وہ بڑی دلچسپی سے بابر کو ریوالور کی صفائی کرتے دیکھ رہی تھی۔ بابر کی انگلیوں میں اسے رقص کا سا ردھم محسوس ہوا تھا۔ اس نے ریوالور کے پرزے الگ کر کے انہیں سفید کپڑے پر رکھا اور پھر ان کی صفائی کی تھی۔ اس کے بعد وہ پرزے دوبارہ ریوالور کا روپ اختیار کر گئے تھے اور اسی لمحے شہناز کا خوف پھر لوٹ آیا تھا۔ اسے یاد آ گیا تھا کہ یہ اہتمام کس لئے ہو رہا ہے۔ اسے یعنی شہناز کو ایک شخص کو قتل کرنا تھا اور اس وقت کا تعین ایک ہفتے پہلے کر لیا گیا تھا۔ وہ بڑی توجہ سے سنتی اور تفصیلات ذہن نشین کرتی رہی تھی مگر اس وقت اور بات تھی۔ اب تو وہ دن.......... وہ وقت آ پہنچا تھا۔ اب یہ حقیقت تھی کہ اسے ایک شخص کو قتل کرنا تھا.......... بابر کے خواب کی تعبیر کے لئے.......... اس کے منصوبے کی تکمیل کے لئے۔

یہ سوچتے ہی خوف نے اس کے جسم کو شل کر دیا۔ اگر وہ بابر کی خواہش کے مطابق عمل نہ کر سکی.......... یا عمل کیا مگر بابر کی توقعات پر پورا نہ اتر سکی تو.......... تو کیا ہو گا؟ اس نے جواب دیئے بغیر اس سوال کو ذہن سے جھٹک دیا۔

"چلو بھئی.......... اب تیار ہو جاؤ۔" بابر کہہ رہا تھا۔

شہناز جانتی تھی کہ وہ تباہی اور بربادی کے اس راستے پر قدم رکھ رہی ہے جہاں

سے واپسی ناممکن ہے مگر فوراً ہی اس نے سوچا کہ تباہ و برباد تو وہ پہلے ہی ہو چکی ہے۔ سب کچھ چھن چکا ہے اور پچھلی بربادی کے بعد ہی واپسی کا راستہ کب اس کے لئے کھلا تھا؟ حالانکہ اس بار تو اسے اس کا علم بھی نہیں تھا کہ واپسی ممکن نہیں ہے۔ وہ تو کھیل ہی کھیل میں برباد ہوئی تھی۔ اس نے یاد کرنے کی کوشش کی کہ یہ کب کی بات ہے.........

چار سال.........پانچ سال پہلے کی۔ ہاں.........کوئی پانچ سال پہلے کی ہی تو بات تھی۔

یادوں کے دریچے کھلنے لگے.........

☆============☆============☆

انسان کو تباہ کرنے والے دن کوئی انوکھے تھوڑے ہی ہوا کرتے ہیں۔ عام طور پر وہ عام سے دن ہوتے ہیں بلکہ کبھی کبھی تو وہ تباہ ہونے والے کو بہت اچھے لگتے ہیں۔ وہ تو بعد میں ان کی نحوست کا پتا چلتا ہے۔ شہناز کے لئے وہ دن بہت چپکے سے' بہت خوبصورتی کے ساتھ آیا تھا۔ اس روز سائرہ پہلی بار کلاس میں آئی تھی۔

شہناز کا تعلق کراچی کے ایک معزز مگر متوسط گھرانے سے تھا۔ اس کے والد ایک سرکاری محکمے میں گریڈ ۱۴ کے افسر تھے۔ والدہ خالص گھریلو عورت تھیں۔ وہ تین بھائیوں کی اکلوتی بہن تھی۔ سب سے بڑا بھائی والد کے محکمے میں ہی کلرک تھا۔ باقی دو بھائی ابھی پڑھ رہے تھے۔ ان میں ایک اس سے چھوٹا تھا۔ وہ خالص سفید پوش گھرانا تھا جسے مہنگائی کے اس دور میں سفید پوشی کا بھرم رکھنا پڑتا تھا اور یہ بڑا مشکل کام تھا۔

شہناز نے میٹرک کرنے کے بعد کالج میں داخلہ لیا تو اسے لگا کہ وہ اچانک بڑی ہوگئی ہے۔ وہ خوبصورت اور خوش مزاج لڑکی تھی۔ تین چار دن میں ہی کلاس کی لڑکیوں سے گھل مل گئی بلکہ تین لڑکیوں سے تو اس کی گہری دوستی ہوگئی۔ ان کے آخری پیریڈ ہوتے تو بھی وہ گھر نہ جاتیں بلکہ کامن روم میں بیٹھی باتیں کرتی رہتیں۔ کالج بند ہونے کے وقت ہی وہ گھر جانے کے لئے نکلتیں۔

کلاسیں شروع ہوئے ایک مہینہ ہوا تھا کہ سائرہ نے اسی کالج میں داخلہ لیا۔ وہ اتنے دن کسی اور کالج میں داخلے کے لئے کوشش کرتی رہی تھی۔ وہاں ناکامی کے بعد اس نے مجبوراً اس کالج میں داخلہ لیا تھا۔ سائرہ ہر اعتبار سے دوسری لڑکیوں سے مختلف تھی۔



پہلے پیریڈ میں ہی مس نسیم نے اسے لیکچر پلا دیا۔ "بی بی......... یہ کالج ہے۔ یہاں تم تعلیم حاصل کرنے کے لئے آتی ہو۔" انہوں نے درشتی سے کہا۔ "یہاں کوئی فیشن شو نہیں ہو رہا یہاں تمہیں طالبہ بن کر آنا پڑے گا۔ یہاں تو ناخن پالش تک نہیں چلے گی۔"

شہناز کو سائرہ پہلی ہی نظر میں بھا گئی۔ وہ اسے دیکھ کر یہ سوچتی رہی کہ یہ لڑکی آخر کس ہیروئن سے ملتی ہے۔ اس کے ترشے ہوئے بال' چہرے پر ہلکا سا میک اپ......... وہ واقعی بہت حسین لگ رہی تھی۔ سب سے بڑی بات یہ کہ اس کا انداز بڑا پیارا تھا......... عام لڑکیوں سے مختلف۔ اس کے انداز میں بڑی خود اعتمادی تھی۔ شہناز یہ تو طے نہیں کر سکی کہ سائرہ کس ہیروئن سے ملتی ہے لیکن اس نے اسی روز کامن روم میں سائرہ سے دوستی کرلی۔ اب ان کے گروپ کی عددی طاقت پانچ ہوگئی۔ وہ چاروں' سائرہ سے بہت مرعوب ہوگئیں۔ وہ واقعی ہر اعتبار سے ان سے مختلف تھی۔ اسے مختلف اسٹائل کے بال بنانا آتے تھے۔ میک اپ کرنا وہ جانتی تھی۔ آزاد خیال وہ بہت تھی۔ اس کی ماں مر چکی تھی۔ والد کا الیکٹرونکس کا بڑا کاروبار تھا۔ کالج کے قریب ہی ایک فیشن ایبل بستی میں ان کا بنگلا تھا۔ دن بھر گھر میں ایک ملازمہ کے سوا کوئی نہیں ہوتا تھا۔

اب خالی پیریڈز میں کامن روم میں فیشن کی کلاسیں ہونے لگیں۔ شہناز' نائلہ' انجم اور راشدہ کے بال چھوٹے ہوتے گئے۔

"مجھے بھی یہ سب کچھ سکھا دو نا۔" ایک دن نائلہ نے سائرہ سے کہا۔ "میں بھی تم جیسی بننا چاہتی ہوں۔" وہ شہناز کے دل کی بھی آواز تھی۔

"میں تو نہیں بنا سکتی۔ انڈین فلمیں غور سے دیکھو تو خود ہی بن جاؤ گی۔" سائرہ نے بے پروائی سے کہا۔

"انڈین فلمیں؟" شہناز نے حیرت سے کہا۔

"ہاں بھئی انڈین فلمیں۔ وی سی آر پر۔"

"وی سی آر تو ہم میں سے کسی کے ہاں بھی نہیں ہے۔" رشیدہ نے سب کی نمائندگی کی۔

"میرے گھر میں تو ہے۔ رنگین ٹی وی بھی ہے......... چھبیس انچ والا۔" سائرہ

نے فخریہ لہجے میں کہا۔ پھر فراخدلانہ پیشکش کی۔ "تم لوگ میرے گھر چل کر فلمیں دیکھ سکتی ہو۔"

"واقعی؟" انجم نے خوش ہو کر کہا۔ "لیکن کب؟"

"جب تم لوگوں کا جی چاہے۔ میرے ڈیڈی تو رات کو نو بجے سے پہلے واپس نہیں آتے۔ آ بھی جائیں تو انہیں کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔ آج ہی چلو۔"

یہ گفتگو کامن روم میں آخری پیریڈ کے دوران ہو رہی تھی۔ شہناز نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔ "لیکن گھر جانے میں دیر ہو جائے گی۔"

"چھوڑو یار۔ کیا بیک ورڈ باتیں کرتی ہو۔" سائرہ نے ملامت کرتے ہوئے کہا۔ "لگتا ہے، گھر کے لوگوں کو تمہارے انتظار کے سوا کوئی کام ہی نہیں۔"

"ایسی ہی بات ہے۔" شہناز نے شرمندگی سے کہا۔ دوسری سہیلیوں نے بھی اس کی تائید کی۔ "واقعی سائرہ، یہ تو ممکن نہیں۔"

"تو پھر چھوڑو۔ میری تو غرض ہے نہیں۔" سائرہ نے نخوت سے کہا۔ اس کا موڈ خراب ہو گیا تھا۔

لیکن انڈین فلموں کی ترغیب ایسی نہیں تھی جس سے وہ چاروں بچ سکتیں۔ ان کے درمیان سنگین اور کشیدہ خاموشی حائل تھی۔ چاروں اپنے اپنے طور پر اس مسئلے کا حل سوچ رہی تھیں اور پانچویں بیزار بیٹھی تھی۔ پھر اچانک انجم نے کہا۔ "ایسا کرتے ہیں، کل کالج کے بجائے تمہارے گھر چلتے ہیں۔ وہاں فلم دیکھ لیں گے۔"

"مجھے کوئی اعتراض نہیں۔ مجھے تو ویسے بھی اس کالج سے کوئی دلچسپی نہیں۔" سائرہ نے کہا۔ "یہاں تو لیکچرار کی پوسٹ پر ملانیوں کو بھرتی کر لیا گیا ہے۔"

شہناز اختلاف کرنا چاہتی تھی لیکن اسے ڈر تھا کہ سائرہ کا موڈ پھر خراب ہو جائے گا۔ پھر اس نے سوچا، ایک ہی دن کی تو بات ہے۔ چنانچہ اس نے کہا۔ "ہاں۔ یہ ٹھیک رہے گا۔"

اگلے روز وہ پانچوں کالج کے قریب والے بس اسٹاپ پر پروگرام کے مطابق یکجا ہوئیں۔ وہاں سے وہ کالج کی بجائے سائرہ کے گھر کی طرف چل دیں۔ راستے میں ایک



ویڈیو شاپ نظر آئی۔ سائرہ نے کہا۔ "بھئی یہاں سے فلم لے چلو۔ شہناز، ایسا کرو، تم جا کر فلم لے آؤ۔ ہم یہیں کھڑے ہیں۔" اس نے ایک فلم کا نام بتا دیا۔

شہناز کا دل ہولنے لگا۔ وہ انکار کرنا چاہتی تھی مگر سارہ کے لہجے میں قطعیت تھی۔ پھر بیک ورڈ ہونے کا طعنہ اسے بہت برا لگتا تھا۔ چنانچہ وہ لرزتے قدموں سے دکان کی طرف بڑھ گئی۔ ایک تو کالج یونیفارم میں ہونے کی وجہ سے اسے ویسے ہی چوری کا احساس ہو رہا تھا اور پھر ویڈیو شاپ میں جانا اور فلم لینا لیکن اسے اپنے فارورڈ ہونے کا ثبوت فراہم کرنا تھا۔

دکان میں ایک جوان آدمی تھا۔ اس کی عمر پچیس اور تیس کے درمیان ہوگی۔ اس نے بڑی خوش اخلاقی سے نرم لہجے میں پوچھا۔ "جی فرمایئے؟"

شہناز کو احساس تھا کہ اس کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی ہیں بلکہ اسے تو لگتا تھا کہ کسی بھی لمحے اس کی ٹانگیں جواب دے جائیں گی اور وہ ڈھیر ہو جائے گی۔ اس نے بڑی ہمت کر کے فلم کا نام دہرایا مگر اس کی آواز بری طرح لرز رہی تھی۔ اسے توقع تھی کہ دکان دار اسے جھڑک کر بھگا دے گا.......... مگر دکان دار نے ریک پر نظر ڈالی اور ایک کیسٹ نکال کر اس کی طرف بڑھا دی۔ پھر اس نے بے حد نرم لہجے میں پوچھا۔ "آپ کا نام اور پتا؟" دکاندار کے لہجے نے شہناز کو سہارا دیا۔ اس نے سائرہ کا نام اور پتا لکھوا دیا۔ دکان دار نے رجسٹر میں اندراج کیا اور کہا۔ "جی.......... لے جایئے۔ کرایہ پانچ روپے ہوگا۔"

شہناز کو حیرت ہوئی۔ دکان دار نے بغیر کسی تصدیق کے اسے اپنی قیمتی کیسٹ دے دی تھی۔ بہرحال یہ سب سوچنے کا وقت نہیں تھا۔ وہ تیزی سے دکان سے نکلی۔ دکان سے نکلتے ہی اس کے قدموں میں مضبوطی اور ٹھہراؤ آگیا۔ سہیلیوں تک پہنچتے پہنچتے اس کے انداز میں خود اعتمادی آگئی۔ انجم، رشیدہ اور نائلہ اسے ستائشی نظروں سے دیکھ رہی تھیں۔ یہ اس کے لئے بڑی بات تھی۔

گھر پہنچ کر سائرہ نے فلم لگا دی۔ ان لوگوں نے فلم دیکھی انہیں وہ بالکل نئی دنیا لگی۔ بہت بڑا کمرا.......... بڑا ٹی وی۔ سب کچھ جیتا جاگتا لگ رہا تھا۔ فلم میں چند مناظر

ایسے تھے جن پر انہیں شرم آئی مگر سائرہ کے "بیک ورڈ" والے طعنے نے انہیں خاموش کردیا۔

اگلی بار سائرہ ان کے ساتھ نہیں تھی۔ شہناز کو اس نے فلم کا نام بتا دیا تھا۔ شہناز دکان میں نسبتاً زیادہ اعتماد کے ساتھ گئی۔ اس بار دکان دار نے اس کا نام پتا بھی نہیں پوچھا۔ ہربار واپسی میں وہ کیسٹ واپس کردیتی تھی۔

پہلے ہفتے میں انہوں نے دو دن کالج سے چھٹی کر کے فلمیں دیکھیں مگر پھر آہستہ آہستہ کالج کی چھٹیاں بڑھتی گئیں۔ پھر ایسا ہوا کہ وہ ہفتے میں ایک بار بھی کالج نہیں گئیں۔ کبھی ان میں سے کوئی اس بات پر تشویش ظاہر کرتی تو دوسری لڑکی دلاسا دے دیتی کہ ابھی پڑھائی کہاں شروع ہوئی ہے۔ آخری چھ ماہ میں محنت کرلیں گے۔

ایک دن شہناز کیسٹ لینے گئی تو دکان دار نے نرم لہجے میں کہا۔ "اپنا شناختی کارڈ دکھایئے۔"

وہ خوش مزاج آدمی ثابت ہوا تھا۔ اب وہ قدرے بے تکلفی سے اس سے ادھر ادھر کی باتیں بھی کرلیتا تھا۔ شہناز نے اپنا شناختی کارڈ نکال کر اس کی طرف بڑھایا۔

دکان دار نے کارڈ کا جائزہ لیا اور بولا "آپ رجسٹر میں اپنا نام کیوں نہیں لکھواتیں؟"

"دراصل ہم سائرہ کے گھر میں ہی فلمیں دیکھتی ہیں۔" شہناز نے وضاحت کی۔

"مجھ سے تو کیسٹ آپ لے کر جاتی ہیں۔ میں نام آپ کا ہی لکھوں گا۔" دکاندار نے کہا۔ پھر شہناز کو پریشان دیکھ کر دلاسا دیا۔ "آپ جانتی ہیں کہ یہ محض رسمی کارروائی ہے۔"

شہناز مطمئن ہوگئی۔ واقعی اس میں حرج بھی کوئی نہیں تھا۔

انہیں احساس بھی نہیں ہوا تھا کہ فلموں میں آہستہ آہستہ عریانیت بڑھتی جارہی ہے۔ بلکہ وہ اس کی عادی ہوگئی تھیں۔ ان کے نزدیک اب یہ کوئی غیر معمولی بات نہیں رہی تھی۔

پھر ایک دن اچانک ایک فلم دیکھتے ہوئے جیسے جادو ہوگیا۔ فلم کا منظر قطع ہوا اور



اسکرین پر جو کچھ نظر آیا اس نے شہناز کو دونوں ہاتھ آنکھوں پر رکھنے پر مجبور کردیا۔ نائلہ اور انجم کا بھی یہی ردعمل تھا۔ رشیدہ نے البتہ منہ دوسری طرف پھیرنے پر اکتفا کیا تھا۔ ان سب کے چہرے سرخ ہوگئے تھے۔

ایسے میں سائرہ کی آواز ابھری۔ "میں دعوے سے کہتی ہوں کہ ہم سب اس لڑکی سے کہیں زیادہ خوبصورت ہیں.......... میرا مطلب ہے' اندر سے۔ اور شہناز کا تو کوئی جواب ہی نہیں۔"

اسی جملے کے نتیجے میں آنکھوں پر رکھے ہوئے ہاتھ ہٹ گئے۔ چند لمحے وہ جیسے موازنہ کرتی رہیں پھر انہوں نے دوبارہ آنکھوں پر ہاتھ رکھ لئے۔

"سچ یار.......... تم لوگ بڑی بیک ورڈ ہو۔" سائرہ نے تنک کر کہا۔

"یہ.......... یہ تو بے شرمی ہے سائرہ۔" شہناز نے گھٹی گھٹی آواز میں کہا۔

"لیکن یہاں کون ہے سوائے ہم لوگوں کے۔ کوئی مرد یہاں موجود ہوتا تو بے شرمی ہوتی۔" سائرہ نے دلیل دی۔ "اور پھر اس میں بھی کیا حرج ہے۔ آج کل کی سوسائٹی میں.........."

"لیکن زلیخا بھی آسکتی ہے.......... اور احمر بھی.........." شہناز نے اعتراض کیا۔

زلیخا ملازمہ کا نام تھا اور احمر سائرہ کے چھوٹے بھائی کا۔

"چلو.......... میں دروازہ بند کردیتی ہوں۔" سائرہ یہ کہہ کر اٹھی اور جاکر کمرے کا دروازہ اندر سے بند کردیا۔ اس کے بعد انہوں نے پوری فلم دیکھی۔ فلم ختم ہونے کے بعد سائرہ نے کہا۔ "سچ کہتی ہوں' تم سب اس فلم والی لڑکی سے کہیں زیادہ خوبصورت ہو بلکہ میں تو کہتی ہوں' تم لوگوں جیسی حسین کوئی لڑکی ایسی کسی بھی فلم میں نہیں ملے گی۔"

تعریف نے ان لوگوں کو عجیب سی نظروں سے ایک دوسرے کو اور پھر خود کو دیکھنے پر مجبور کردیا۔ اس روز کے بعد آئینے کے سامنے ان سب کا انداز اور ہی کچھ ہوگیا۔

اسی روز وہ کیسٹ واپس کرنے گئی تو اس سے نظریں نہیں اٹھائی جارہی تھیں۔ اس نے کیسٹ اور پانچ روپے کا نوٹ کاؤنٹر پر رکھا اور پلٹ کر چل دی۔ دکاندار نے اسے آواز دی۔ اس نے پلٹ کر دیکھا۔ "فلم کیسی تھی؟" دکان دار نے مسکرا

پوچھا۔ اس کا لہجہ عجیب سا تھا۔

"اچھی تھی۔" شہناز نے کہا اور تقریباً بھاگتی ہوئی دکان سے نکل گئی۔

اب بلیو فلمیں دیکھنا معمول بن گیا۔ عجیب بات یہ ہوئی کہ اب وہ یہ فلمیں شوق سے دیکھتی تھیں۔ دو ایک بار منہ کا ذائقہ بدلنے کے لئے انہوں نے عام فلمیں دیکھیں مگر لطف ہی نہیں آیا۔ اس دوران وہ کئی معروف اداکاراؤں کی ایسی فلمیں دیکھ چکی تھیں۔ انہیں حیرت ہوئی تھی کہ اتنی بڑی اداکارائیں بھی..........! پھر ایک دن وہ فلم لینے گئی تو دکان دار کا رویہ بدلا ہوا تھا۔ "عام فلم چاہئے تو لے جاؤ۔" اس نے بے حد رکھائی سے کہا۔ "خاص فلم نہیں دے سکتا۔" تھوڑے سے اصرار اور دکان دار کے انکار کے بعد وہ سائرہ کے گھر پہنچی جہاں تمام سہیلیاں منتظر تھیں۔ شہناز نے صورت حال بتائی تو ان سب کی مایوسی کی حد نہ رہی۔

"کوئی بات نہیں۔" سائرہ نے انہیں تسلی دی۔ "کل پھر کوشش کر لینا۔"

لیکن اگلے تین روز تک دکاندار ٹس سے مس نہ ہوا۔ وہ سب چڑچڑی ہو گئیں۔ اب انہیں پتا چل رہا تھا کہ وہ ان فلموں کے بغیر رہ ہی نہیں سکتیں۔ شہناز کی بھی یہی کیفیت تھی۔ زندگی ویران اور بے رنگ لگنے لگی تھی۔ پانچویں روز دکاندار کے سامنے گڑگڑانے لگی۔ "پلیز.......... کچھ کریں۔"

"میں کچھ نہیں کر سکتا۔ باس کا حکم یہ ہے کہ اب خاص فلمیں کسی کو نہ دی جائیں۔" دکاندار نے کہا۔ "میں تو ملازم ہوں۔"

"آپ مجھے باس سے ملوا دیں۔" شہناز نے عاجزی سے کہا۔

"دیکھو.......... پوچھتا ہوں باس سے۔" دکاندار نے کہا اور اندرونی دروازے کی طرف بڑھا۔ شہناز کو وہ دروازہ پہلی بار نظر آیا تھا۔ درحقیقت وہ دیوار کا ہی ایک حصہ نظر آتا تھا۔ بظاہر اسے سرسری طور پر دیکھ کر کوئی نہیں کہہ سکتا تھا کہ وہ کوئی دروازہ ہے۔ دکان دار اسے دھکیل کر اندر چلا گیا۔ چند ہی لمحوں میں اس کی واپسی ہوئی۔ "چلی جاؤ۔ باس تم سے ملیں گے۔ اچھے موڈ میں ہیں۔" اس نے کہا۔ "لیکن ان سے بحث نہ کرنا۔ انہیں غصہ جلدی آجاتا ہے۔"



شہناز نے اندر قدم رکھا اور ٹھٹک گئی۔ دروازے سے ایک قدم آگے کھڑے ہو کر اس نے کمرے کا جائزہ لیا۔ اس کا دل بری طرح دھڑک رہا تھا۔ کمرے کا ماحول ایسا تھا کہ وہ مرعوب ہو کر رہ گئی تھی۔ اس کی سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ اب وہ کیا کرے۔ اب اسے شرم بھی آرہی تھی۔ دکاندار کی بات اور تھی۔ کیا اب اس اجنبی شخص سے وہ ایسی کیسٹ کی فرمائش کرے گی۔ اسی لمحے میز کے پیچھے بیٹھے ہوئے مرد کی آواز نے مسئلہ حل کر دیا۔

"آؤ.......... یہاں چلی آؤ۔" اس نے پکارا اور شہناز جیسے اس پکار پر جادو کی ڈور سے بندھی آگے بڑھنے لگی۔ قریب پہنچ کر اس نے دیکھا وہ ایک خوبرو اور ادھیڑ عمر مرد تھا لیکن نہ جانے کیوں اس کی شخصیت اچھا تاثر نہیں چھوڑ رہی تھی۔

"آؤ.......... بیٹھ جاؤ۔" اس شخص نے سامنے رکھی ہوئی کرسیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

شہناز واپس جانا چاہتی تھی۔ اس کا بیٹھنے کا کوئی ارادہ نہیں تھا لیکن دکاندار نے اسے بتا دیا تھا کہ اس وقت باس اچھے موڈ میں ہے لیکن اسے غصہ جلدی آجاتا ہے چنانچہ وہ بیٹھ گئی۔

"مسئلہ یہ ہے شہناز بی بی کہ آج کل پولیس بڑی سختی کر رہی ہے۔" اس شخص نے کہا۔ شہناز کو اس کے منہ سے اپنا نام سن کر جھٹکا لگا مگر فوراً ہی پولیس کے تذکرے سے اس کا دم نکل گیا۔ "اس لئے میں نے اصغر کو کیسٹ دینے سے منع کر دیا ہے۔ ابھی ایک ہفتہ پہلے پولیس نے ہمارا رجسٹر چیک کیا تھا۔ تمہارے نام پر وہ اٹک گئے تھے۔ تمہارا پتا پوچھ رہے تھے مگر ہم نے نہیں دیا۔"

شہناز کی آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھانے لگا۔ "مم.......... مم مم.......... میرا.......... پپ.......... پپ.......... پتا.........." وہ بری طرح ہکلائی۔

وہ مسکرایا۔ "ہاں.......... تمہارا پتا ہمارے پاس ہے لیکن رجسٹر میں صرف کالج کا نام لکھا تھا۔ وہ تمہارے کالج جانے کو کہہ رہے تھے.........."

"کا.......... کالج۔" شہناز کے ہاتھ پیر سن ہو گئے۔ پولیس اس کے گھر اور کالج بھی

پہنچ سکتی ہے۔ یہ تصور ہی اس کے لئے مر جانے کے مترادف تھا۔ اس کا ذہن سائیں سائیں کر رہا تھا۔

"ہاں.......... لیکن تم فکر نہ کرو۔ میرے پولیس میں بڑے تعلقات ہیں۔" اس شخص نے اکڑ کر کہا۔ "میں جانتا ہوں کہ تم کالج کم ہی جاتی ہو۔ مجھے یہ بھی معلوم ہے کہ تم عزت دار گھر کی بیٹی ہو۔ میں انہیں نہ کالج پہنچنے دوں گا نہ تمہارے گھر۔ بلکہ میں تو کالج میں بھی تمہاری حاضریاں برابر کرادوں گا۔ تم بالکل فکر نہ کرو۔"

شہناز کو اس وقت وہ شخص فرشتہ لگا.......... مہربان' مخلص' خیال رکھنے والا۔ اس وقت اس کی عزت اس کے ہاتھ میں تھی اور وہ اسے بے فکر رہنے کو کہہ رہا تھا۔

"مگر تم نے یہاں آکر غلطی کی ہے۔" وہ شخص بولا۔ "ایک منٹ.........." یہ کہہ کر وہ اٹھا اور دکان میں کھلنے والے دروازے کی طرف گیا۔ دروازہ ذرا سا کھول کر اس نے دکان میں جھانکا اور فوراً ہی واپس چلا آیا۔ "میرا خدشہ درست تھا۔" اس نے کہا۔ "دکان میں دو پولیس والے تمہارے متعلق پوچھ گچھ کر رہے ہیں۔"

شہناز کے اوسان خطا ہوگئے۔ "ا.......... اب.......... کک.......... کیا.......... ہوگا؟" وہ ہکلائی۔

"میں پھر کہوں گا کہ تم فکر نہ کرو۔" وہ مسکرایا۔ "آؤ میرے ساتھ۔ انہیں پتا بھی نہیں چلے گا کہ تم یہاں آئی ہو۔"

شہناز اٹھ کھڑی ہوئی۔ اس کمرے میں ویسا ہی ایک دروازہ اور بھی تھا جیسے دروازے سے گزر کر وہ اس کمرے میں آئی تھی۔ اس شخص نے وہ دروازہ کھولا اور شہناز کو ایک کمرے میں لے گیا۔ وہ نسبتاً چھوٹا کمرا تھا۔ شہناز نے ایسے کمرے صرف فلموں میں ہی دیکھے تھے۔ اس میں صرف ایک بہت بڑا بیڈ تھا.......... بہت خوبصورت بیڈ۔ بیڈ کے ساتھ ایک میز تھی۔

"یہاں بیٹھ جاؤ۔" اس شخص نے کہا۔

وہاں بیٹھنے کو بیڈ کے سوا کچھ نہیں تھا۔ شہناز بیٹھ گئی۔ اس پر پولیس والوں کا ہول سوار تھا۔ اس شخص نے فریج کھول کر ایک بوتل نکالی اور گلاس میں مشروب انڈیلا پھر



اس میں پانی ملا کر وہ گلاس اس کے پاس لے آیا۔ "لو.......... یہ شربت پی لو۔"

شہناز کا خوف دو چند ہوگیا۔ "جی۔ شکریہ۔ میرا دل نہیں چاہ رہا ہے۔"

"پی لو ورنہ مجھے غصہ آجائے گا اور میں تمہیں اپنے کمرے سے نکال دوں گا۔ اس کمرے میں' میں کسی کو نہیں لاتا۔ وہ تو بس پولیس والوں سے بچانے کے لئے تمہیں یہاں لے آیا ہوں۔"

شہناز کو دکان دار کی بات یاد آگئی اس نے گلاس اٹھا کر ایک گھونٹ لیا۔ اسے پھندا لگ گیا۔ اس شخص نے جلدی سے بڑھ کر گلاس سنبھال لیا۔ "یہ تو بہت کڑوا ہے۔" شہناز نے فریاد کی۔

"ہاں۔ اس کی مٹھاس' کڑواہٹ پینے کے بعد کھلتی ہے۔"

اس وقت تک شہناز بہت فلمیں دیکھ چکی تھی۔ "یہ شراب ہے؟" اس نے آہستہ سے کہا۔

"ہاں۔ اب جلدی سے اسے ایک گھونٹ میں پی جاؤ۔" اس نے گلاس شہناز کو تھمادیا۔ "تم سمجھ دار ہو۔ سمجھ دار لڑکیاں مجھے اچھی لگتی ہیں۔" اس نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

باہر پولیس تھی' رسوائی تھی اور موت تھی اور اندر ایک ایسا مہربان شخص تھا جو اسے پولیس' رسوائی اور موت سے بچانے پر آمادہ تھا لیکن اسے غصہ جلدی آجاتا تھا۔ چنانچہ اس نے دل کڑا کر کے ناک بند کی اور ایک ہی سانس میں گلاس خالی کردیا۔ اس کے حلق سے اندر تک آگ کی ایک لہر سی کھنچ گئی مگر چند ہی لمحوں میں اسے ایسا لگا جیسے وہ ہلکی پھلکی ہوگئی ہو۔

اس دوران وہ شخص الماری کی طرف بڑھ گیا تھا۔ اس نے الماری کھولی۔ وہ پلٹا تو اس کے ہاتھ میں ایک بہت خوبصورت لباس تھا۔ وہ شہناز کی طرف بڑھا۔ "تم یہاں کالج کی یونیفارم میں ہوئیں تو پہچان لی جاؤ گی۔ پولیس والے تلاشی پر بھی اصرار کرسکتے ہیں۔ تم جلدی سے یہ لباس پہن لو۔"

شہناز اب عجیب کیفیت میں تھی۔ اس کا ذہن پوری طرح کام نہیں کر رہا تھا۔ اس

نے وہ کپڑے لے لئے اور ادھر ادھر دیکھا۔ "کپڑے کہاں جاکر بدلوں؟" اس نے لڑکھڑاتی زبان میں پوچھا۔

"یہیں......... اسی کمرے میں۔ یہاں اور کوئی جگہ نہیں ہے۔"

"تو آپ باہر چلے جائیں۔"

"ناممکن۔ جب تک تم کپڑے نہیں بدلو گی' میں باہر نہیں جاؤں گا۔" اس شخص نے درشت لہجے میں کہا۔ "دیکھو شہناز' اگر تم یہاں کالج کے کپڑوں میں برآمد ہوئیں تو میری پوزیشن خراب ہوجائے گی۔" شہناز کی کچھ سمجھ میں نہیں آرہا تھا۔ ذہن ماؤف ہوگیا تھا۔

"یا تو تم کپڑے بدل لو یا پھر باہر جاکر پولیس والوں کا سامنا کرو۔" اس نے سخت لہجے میں کہا۔ شہناز نے اس کے حکم کی تعمیل کے لئے اس کی طرف پیٹھ کی ہی تھی کہ وہ بولا۔ "نہیں......... اس طرف رخ کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ میرے سامنے ہی........."

اب شہناز کے پاس مدافعت نام کی کوئی چیز نہیں تھی۔ اس نے حکم کی تعمیل کر ڈالی۔ اسے اندازہ بھی نہیں تھا کہ وہ سب کچھ سلولائیڈ پر منتقل ہورہا ہے۔ وہ دونوں ایک پوشیدہ کیمرے کے سامنے تھے۔

وہ اسے بھوکی نظروں سے دیکھتا رہا پھر بولا۔ "تم تو بہت حسین ہو شہناز اور یہ لباس بھی تم پر بہت سج رہا ہے۔ پوری فلم انڈسٹری میں کوئی ہیروئن ایسی نہیں جس کے پاس تم جیسا حسن ہو۔ خیر' خود ہی دیکھ لینا۔ میں ذرا پولیس والوں کو نمٹا آؤں۔ تم یہاں اطمینان سے بیٹھو۔ میں فلم لگاتا ہوں۔ آرام سے فلم دیکھو۔"

بیڈ کے سامنے ٹی وی ٹرالی رکھی تھی۔ اس میں وی سی آر بھی تھا۔ اس شخص نے کیسٹ لگائی اور ٹی وی اور وی سی آر آن کرکے خود باہر چلا گیا۔

اس کے جانے کے بعد شہناز بستر پر بیٹھ گئی اور ٹی وی کی طرف متوجہ ہوگئی۔ وہ ویسی ہی فلم تھی جس کی وجہ سے وہ اس مقام تک پہنچی تھی۔ وہ فلم دیکھتی رہی۔ وہ پوری طرح نشے میں تھی۔ اس وقت اسے کوئی خوف نہیں تھا۔ پولیس والے بھی اسے یاد نہیں



رہے جن کے خوف سے وہ اس کمرے میں چھپی بیٹھی تھی۔

کچھ ہی دیر بعد وہ شخص واپس آگیا اور بے تکلفی سے اس کے ساتھ ہی بیٹھ گیا۔

"پولیس والے ٹلے نہیں ہیں۔ انہیں یقین ہے کہ تم کیسٹ لینے ضرور آؤ گی۔" اس نے کہا۔

شہناز پھر خوف زدہ ہوگئی۔ "تو پھر اب کیا ہوگا؟"

"کچھ نہیں۔ تم آرام سے اوپر ہوکر بیٹھو اور فلم دیکھو۔ وہ مایوس ہوکر چلے جائیں گے۔ تب تم گھر واپس چلی جانا۔"

شہناز پھر فلم دیکھنے لگی۔ ذرا دیر بعد اس شخص کی دست درازیاں شروع ہوگئیں۔ شہناز کو زیادہ برا بھی نہیں لگا۔ کچھ شراب کا نشہ تھا اور کچھ اس فلم کا نشہ جو وہ دیکھ رہی تھی۔ اسے پتا بھی نہیں چلا کہ وہ خود ایک فلم کی ہیروئن بن گئی ہے۔

کوئی تین گھنٹے بعد اس شخص نے کہا۔ "اب تم جاؤ۔ پولیس والے جاچکے ہیں۔"

شہناز کا نشہ اتر چکا تھا اور طبیعت بہت بگڑ رہی تھی۔ اب اسے احساس ہو رہا تھا کہ اس پر کیا بیت چکی ہے۔ وہ روئی دھوئی لیکن آخر اسے صبر آ ہی گیا۔

"جاؤ......... جاکر کپڑے بدل لو۔" اس شخص نے کہا۔ تب شہناز کو پتا چلا کہ اس کمرے میں ملحق باتھ روم بھی تھا۔ اس کے لئے باقاعدہ جال بچھایا گیا تھا۔ یہ اسے بعد میں پتا چلا کہ سائرہ بھی ان لوگوں کی آلہ کار تھی۔ اس پر یہ لوگ اسی انداز میں کئی سال پہلے قابو پاچکے تھے اور اس کے ذریعے جانے اس کے کالج کی کتنی لڑکیوں کو خراب کرچکے ہوں گے۔ تباہی اور بربادی کا وہ سلسلہ جانے کتنے گھروں تک پھیلا ہوا تھا۔

وہ کپڑے بدل کر باہر آئی تو وہ اس کا ہاتھ تھام کر اسے ایک اور دروازے کی طرف لے گیا۔ "اب کیسٹ لینے تم نہ آنا۔" اس نے کہا۔ "اپنی کسی سہیلی کو بھیجنا لیکن ایک ہفتے بعد' آج ہی کے دن یہاں ضرور آنا۔ نہیں آئیں تو پولیس تمہارے گھر پہنچ جائے گی۔" اس نے دروازہ کھولا۔ سامنے ہی کوٹھی کا لان تھا......... اس کوٹھی کا جس میں وہ ویڈیو شاپ تھی۔ "سمجھ گئی ہو؟"

"سمجھ تو گئی ہوں لیکن........."

"آئندہ میرے سامنے لیکن وکین کبھی نہ کرنا۔" اس نے درشت لہجے میں کہا۔

"میں پولیس کو تمہارے گھر اور کالج سے دور صرف اسی صورت میں رکھوں گا کہ تم میری ہر بات مان لو۔"

شہناز اس ایک دن میں اپنی عمر سے کہیں زیادہ بڑی ہوگئی تھی۔ اس نے جان لیا تھا کہ اب اس کی سہیلیوں کی باری ہے مگر وہ کچھ بھی نہیں کرسکتی تھی۔ اس روز وہ گھر واپس چلی گئی۔ طبیعت کی خرابی کا بہانہ کرکے وہ کمرے میں بند پڑی رہی۔ اگلے روز وہ سائرہ کے گھر گئی۔ اس نے بتایا کہ اب وہ ویڈیو شاپ والے اسے فلم نہیں دیں گے۔ سہیلیوں کو کوئی تردد نہیں ہوا۔ انجم فلم لینے چلی گئی۔

ایک ہفتے بعد شہناز وہاں گئی۔ اس روز اسے معلوم ہوا کہ ویڈیو شاپ کے مالک کا نام توقیر حسین ہے۔ توقیر نے شہناز کو اس کی اپنی فلم کی چند جھلکیاں دکھائیں۔ شہناز لرز کر رہ گئی۔ "اب تم ہر روز کالج جاؤ گی۔" توقیر نے کہا۔ "پہلے پیریڈ کے بعد تم کالج سے نکل آیا کرو گی۔"

"لیکن گیٹ بند کردیا جاتا ہے اور چوکیدار.........."

"میں نے بات کرلی ہے۔ تم لوگوں کے لئے گیٹ کھل جایا کرے گا۔"

یوں شہناز اس جال میں پھنس کر ڈریم گرل سے کال گرل بن گئی۔ کالج میں ایک پیریڈ اٹینڈ کرکے وہ سائرہ کے گھر جاتی۔ وہاں فون پر توقیر کا بلاوا آجاتا تو وہ اس کی کوٹھی میں پہنچ جاتی۔ وہاں بڑے بڑے افسر تفریح کے لئے آتے تھے۔ وہی توقیر کے اثر و رسوخ ذریعہ تھے۔

اس صورت حال کے باوجود نہ جانے کیسے اس نے انٹر کرلیا۔ توقیر نے اُ یونیورسٹی میں داخلہ دلا دیا۔ اب وہ پوری طرح آزاد تھی۔

پھر اس کی زندگی کا وہ سیاہ دن آیا جس نے اس سے سب کچھ چھین لیا۔ اس را پولیس نے ایک بنگلے پر چھاپا مار کر پانچ لڑکیوں اور پانچ مردوں کو گرفتار کرلیا۔ اخبار اس کی تصویر چھپ گئی۔ پولیس پوری "تفتیش" کے باوجود یہ پتا نہ چلا سکی کہ وہ بنگلا ک نے کرائے پر لیا تھا اور کون وہ گھناؤنا کاروبار چلا رہا تھا۔ لڑکیوں نے خوف سے زبان نہ



کھولی اور "کسٹمرز" کو کچھ معلوم ہی نہیں تھا۔

ایسے میں بابر نے اسے چھڑایا' اس کی ضمانت کرائی۔ وہ بابر کے ساتھ ہی رہنے لگی۔ وہ گھر والوں کو کیا' کسی جاننے والے کو بھی منہ نہیں دکھا سکتی تھی۔ بعد میں اسے پتا چلا کہ اس کے ماں باپ اس کی تصویر اخبار میں چھپنے کے چھ ماہ کے اندر اندر مرچکے تھے اور بھائی مکان بیچ کر کہیں چلے گئے تھے۔ اب اس کا دنیا میں کوئی نہیں تھا.......... سوائے بابر کے۔

بابر کے کچھ عزائم تھے۔ وہ معاشرے کو سزا دینا چاہتا اور جلد از جلد زیادہ سے زیادہ دولت کما کر طاقتور بننا چاہتا تھا۔ اس کام کے لئے وہ ہر بڑے شہر میں یونٹ قائم کرنا چاہتا تھا۔ اس کا کہنا تھا کہ دہشت گردی کے بغیر یہ کام ممکن نہیں۔ شہناز نے کہا کہ وہ بھی اس یونٹ میں شامل ہونا چاہتی ہے۔ "اس کے لئے تمہیں اپنی اہلیت ثابت کرنا ہوگی۔ ایک آزمائش سے گزرنا ہوگا۔" بابر نے کہا اور اب آزمائش کا وقت آگیا تھا۔

وہ بابر کے ساتھ راولپنڈی چلی آئی تھی۔ اب اس کا نہ کوئی گھر تھا' نہ کوئی شہر' راولپنڈی میں ان کا یونٹ مکمل ہوگیا تھا۔ مشکور تو کراچی میں ہی بابر کے ساتھ تھا۔ وہ بابر کا ایسا مرید تھا جو اس کے ایک اشارے پر کچھ بھی کرسکتا تھا۔ اس میں عقل نام کی چیز نہیں تھی۔ وہ بس حکم کا بندہ تھا۔

راولپنڈی میں انہیں شہلا اور نذیر ملے۔ ان دونوں کے ساتھ بھی ایک ایک کہانی تھی۔ شہلا کی کہانی تو شہناز سے ملتی جلتی تھی۔ نذیر کو معاشرے کے دولت مندوں سے سنگین شکایات تھیں۔ اس کی بیٹی کو ایک سال پہلے بلڈ کینسر ہوگیا تھا۔ وہ ایک کارخانے میں معمولی کاریگر تھا۔ حکومت کے لوگوں سے لے کر عام دولت مندوں کے آگے تک ہاتھ پھیلاتا پھرا تھا مگر کہیں اس کی شنوائی نہیں ہوئی تھی اور اس کی ننھی بیٹی ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مرگئی تھی۔

وہاں بابر نے شہلا کی آزمائش کی تھی۔ شہلا آزمائش میں پوری اتری تھی لیکن اس کا انداز بابر کو پسند نہیں آیا تھا۔

وہ دوپہر کا وقت تھا۔ وہ پانچوں گاڑی میں بیٹھے شہر سے باہر جارہے تھے۔ وہاں کھیت

ہی کھیت تھے۔ آبادی بہت کم تھی۔ اچانک بابر نے گاڑی روک دی۔ سامنے ہی کھیتوں میں ایک دہقان بیٹھا کھانا کھا رہا تھا۔ بابر نے ڈیش بورڈ سے ریوالور نکال کر شہلا کو دیا اور سادگی سے کہا۔ "جاؤ.........اس شخص کو شوٹ کردو۔" شہلا متوحش ہوگئی۔ اس نے احتجاج کیا کہ وہ ایک معصوم آدمی ہے' اسے مارنے کا کیا فائدہ۔ اس پر بابر نے کہا کہ یونٹ میں شمولیت کے لئے یہ ضروری ہے ورنہ ابھی کار سے اتر جاؤ۔ ہم سے تمہارا کوئی تعلق نہیں رہے گا۔

شہلا دل کڑا کرکے کار سے اتری اور دہقان کی طرف بڑھی۔ دہقان نے کھانا کھاتے کھاتے نظر اٹھا کر اُسے دیکھا۔ اس نے ریوالور کو نظرانداز کر دیا جیسے وہ کوئی کھلونا ہو اور پھر کھانے پر جھک گیا۔ شہلا نے گولی چلائی۔ گولی دہقان کی آنکھوں کے درمیان پیشانی کے وسط میں لگی۔ وہ نوالہ ہاتھ میں لئے پیچھے کی طرف گرا۔ اس کے چہرے پر اس وقت بھی بے پروائی کا تاثر تھا۔ شہلا پر لرزہ چڑھ گیا تھا۔ وہ ہسٹریائی انداز میں چلاتی ہوئی کار کی طرف بھاگی۔ اس کے کار میں بیٹھتے ہی بابر نے کار دوڑا دی۔

وہ شاک شہلا پر کئی دن تک رہا۔ دہقان کا بے پروائی کے تاثر والا چہرہ اسے کئی دن ستاتا رہا۔ بابر کے نزدیک یہ کمزوری تھی۔ وہ شہلا کو ناپسند کرنے لگا۔

اور اب شہناز سوچ رہی تھی کہ وہ بابر کی ناپسندیدگی کی متحمل نہیں ہوسکتی۔ یہ یونٹ ہی اب اس کا سب کچھ ہے.......... اس کی فیملی ہے..........

"چلو بھئی۔ اب چل دو۔" بابر کی آواز نے اسے چونکا دیا۔ آزمائش کا وقت آپہنچا۔

☆===========☆===========☆

کمال ان دنوں بہت پریشان تھا۔ پریشانی کی وجہ صوفیہ تھی۔ صوفیہ کے اور اس کے درمیان تلخی بڑھ گئی تھی۔ وجہ وہی تھی۔ صوفیہ کا کہنا تھا کہ وہ بعد میں ملازمت چھوڑ دے گی لیکن فی الحال صرف اس لئے اسکول کی جاب چھوڑ دینا کہ وہ شادی کررہی ہے' کچھ مناسب نہیں ہے۔ جبکہ کمال کا اصرار تھا کہ وہ شادی سے پہلے ہی استعفیٰ دے دے۔



فوج کے سابق کیپٹن کمال کی زندگی ابتدا ہی سے نشیب و فراز سے عبارت رہی تھی۔ اس نے ۶۷ء میں آرمی جوائن کی تھی تو اس کا مستقبل بہت تابناک تھا۔ وہ بہت اچھا فوجی تھا۔ اس کا ریکارڈ شاندار تھا۔ ۷۰ء میں اس کی پوسٹنگ مشرقی پاکستان میں ہوگئی۔ ۷۱ء کی جنگ میں عسکری بے بسی کے باوجود اس نے کئی کارنامے انجام دیئے۔ دسمبر میں وہ المیہ رونما ہوا جس کے نتیجے میں پاکستان کے ۹۰ ہزار فوجیوں کو ہتھیار ڈالنے پڑے۔ وہ جنگی قیدی بن گیا۔ اس ذلت آمیز قید کے دوران بھارتیوں نے پاکستانی فوجیوں کا مورال تباہ کرنے کے لئے وہ ہتھکنڈے استعمال کئے جو تاریخ پر بدنما داغ کی حیثیت رکھتے ہیں۔ رہائی کے بعد کمال نے ریٹائرمنٹ کا راستہ قبول کیا۔ وہ محسوس کرتا تھا کہ وہ اتنا پراعتماد اور سخت جان نہیں رہا جو پاکستان کے فوجی جوان کے لئے ضروری ہوتا ہے۔

وطن واپسی کے بعد وہ ذاتی المیہ رونما ہوا جس نے اسے بھری دنیا میں اکیلا کردیا۔ اس کی واپسی کو دو سال ہوئے تھے اور وہ کراچی میں ایک کمرشل ادارے میں جاب کر رہا تھا کہ گاؤں میں نامعلوم افراد نے رات کو اس کے گھر پر حملہ کرکے اس کے پورے خاندان کو زندہ جلا دیا۔ اس کی پوری کائنات اس آگ میں جل گئی۔ ماں' باپ اور چھیتی بہن۔ وہ ملازمت چھوڑ کر گاؤں میں واپس آگیا۔ وہاں اب کچھ بھی نہیں رہا تھا۔ پولیس قاتلوں کا سراغ نہیں لگا سکی تھی۔ پہلے تو اس نے باقی زندگی انتقام کے نام کرنے کا ارادہ کیا مگر پھر اسے لاحاصل جانتے ہوئے اپنی زمین بیچ کر کچھ رقم اپنے پاس رکھی اور باقی فکس ڈیپازٹ میں رکھ دی۔ پھر اس نے ہمیشہ کے لئے آبائی گاؤں چھوڑ دیا۔

اس دوران اس نے کئی ملازمتیں کیں اور چھوڑیں۔ اس کا کہیں دل نہیں لگتا تھا۔ بس کتابیں ہی اس کی دولت تھیں۔ انگریزی ادب اور فکشن سے اسے خاص دلچسپی تھی۔ کمال یہ تھا کہ اس سب کچھ کے باوجود اس کی فطری خوش مزاجی رخصت نہیں ہوئی تھی۔ البتہ کبھی کبھی اس کی زبان میں ماضی کا وہ زہر اتر آتا تھا جو اس نے چپکے سے پی لیا تھا۔

پچھلے پانچ سال سے وہ مری کے پائن ووڈ کانونٹ اسکول میں جونیئر اور سینئر کیمبرج کے طلباء کو انگریزی ادب پڑھا رہا تھا۔ صوفیہ بھی تقریباً ڈیڑھ سال سے اسی اسکول میں

پڑھا رہی تھی۔ دونوں بہت تیزی سے ایک دوسرے کے قریب ہوگئے۔ دونوں کے درمیان فیملی کا زیاں اور تنہائی ایک اہم قدر مشترک تھی۔ اس نے ان کے درمیان عمر کے فرق کو بھی مٹادیا۔ یہ الگ بات کہ کمال کی عمر ۴۴ سال تھی لیکن وہ تیس پینتیس سے زیادہ کا نہیں لگتا تھا۔ اب زندگی میں پہلی بار وہ اپنے اجڑے ہوئے گھر کو آباد کرنا چاہتا تھا۔ اپنے باپ کی نسل کو آگے بڑھانا چاہتا تھا۔

اس صبح کمال اسکول کے دفتر میں پہنچا۔ سیکریٹری مسز جعفری نے مسکراتے ہوئے اس کا خیر مقدم کیا۔ "کمال.......... تم پہلے پرنسپل صاحب سے مل لو۔"

"خیریت؟ میرا خیال ہے مجھے نکالا جانے والا ہے۔" کمال نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"نہیں۔ اس کے برعکس وہ چاہتے ہیں کہ تم جاب چھوڑنے کا ارادہ ترک کردو۔ جاؤ' وہ اس وقت فارغ ہیں۔ مل لو۔"

کمال اسکول کے پرنسپل جمیل الرحمٰن کے کمرے کی طرف چل دیا۔ جمیل صاحب اسے پہلی ہی نظر میں بھا گئے تھے' اس لئے وہ اب تک یہاں ٹکا ہوا تھا۔ ورنہ اتنے عرصے اس نے کوئی جاب نہیں کی تھی۔

"آؤ کمال' بیٹھو۔" جمیل صاحب نے اس سے کہا۔ "کافی آنے ہی والی ہے۔"

"آپ یہ فرمائیں کہ مجھے اس ملاقات کا اعزاز کیوں حاصل ہو رہا ہے؟" کمال نے شگفتگی سے پوچھا۔

"کیا مطلب؟" جمیل صاحب نے دراز سے پاؤچ نکال کر پائپ بھرنا شروع کردیا۔ "یہ ملاقات تمہاری خواہش پر نہیں ہو رہی ہے؟"

کمال ہنسنے لگا۔ "پھر کوئی غلط فہمی ہوگئی ہوگی۔ میں چلتا ہوں۔"

"اب آگئے ہو تو بیٹھو۔" جمیل صاحب نے جلدی سے کہا۔ "یہ بتاؤ' مستقبل کے لئے کیا ارادہ ہے؟" وہ پائپ سلگانے لگے۔

"میں اب یہ جاب نہیں کرنا چاہتا۔"

"تو پھر؟"

"میں گاؤں جاکر زمین خریدنا اور وہاں گھر بسانا چاہتا ہوں.........."



"گھر تم یہاں بھی بسا سکتے ہو۔"

"ٹھیک کہتے ہیں آپ لیکن میں پرانے گھر کی راکھ سے نیا گھر تعمیر کرنا چاہتا ہوں۔"

"تم جیسے سمجھ دار آدمی سے ایسی جذباتیت کی امید نہیں تھی۔ سنو.......... صوفیہ سے تعلقات کیسے چل رہے ہیں؟"

"وہی جھگڑا ہے.......... جاب والا مگر اب میں نے فیصلہ کرلیا ہے۔ پہلی تاریخ کو میں ایک ماہ کا نوٹس دے رہا ہوں۔ اگلے ماہ میں یہاں سے چلا جاؤں گا۔"

"مجھے تو امید نہیں۔" جمیل صاحب نے پائپ کا کش لیتے ہوئے کہا۔ "صوفیہ بہت پیاری' معقول اور سمجھدار لڑکی ہے اور تم اسے بہت پسند کرتے ہو۔"

"یہی تو مشکل ہے۔" کمال نے ٹھنڈی سانس لے کر کہا۔ "پوری عمر میں ایک وہی تو پسند آئی ہے لیکن وہ بے کار کی ضد سے کام خراب کر رہی ہے۔ بہرحال میرا فیصلہ اٹل ہے۔"

"میرے خیال میں تو تم بے کار کی ضد کر رہے ہو۔ دیکھو' جب تم باپ بنو گے تو وہ خود جاب چھوڑ دے گی۔"

"چھوڑیے ان باتوں کو۔" کمال کا لہجہ اچانک تلخ ہوگیا۔ "یہ بتایئے' آپ نے کیوں بلوایا تھا مجھے؟"

جمیل صاحب بھی سنجیدہ ہوگئے۔ "بات یہ ہے کمال کہ میں اپنے سب سے اچھے ٹیچر کو کھونا نہیں چاہتا۔ میں تمہیں وائس پرنسپل کے عہدے کی آفر کر رہا ہوں۔ اس پر سنجیدگی سے غور کرو۔ تنخواہ بہت معقول ہوگی۔"

اسی وقت چپڑاسی کافی لے آیا۔ کمال سوچ میں پڑ گیا۔ اسکول بہت اچھا تھا۔ ملک بھر کے بڑے لوگوں کے بچے وہاں تعلیم حاصل کرنے آتے تھے۔

"میرے پاس دو تجاویز ہیں تمہارے لئے۔" جمیل صاحب نے کہا۔ "ایک سال کی چھٹی لے لو اور اپنے آبائی گاؤں میں گھر بسالو۔ ایک سال تک میں کسی متبادل ٹیچر سے کام چلالوں گا۔ ایک سال بعد واپس آجانا۔ دوسری یہ کہ موسم گرما کی ایک ماہ کی چھٹیوں میں ہنی مون منا آؤ اور واپسی پر وائس پرنسپل کی ذمے داریاں سنبھال لو۔ یہاں زمین میں

تمہیں دلوا دوں گا۔ مکان کی تعمیر کے لئے اسکول سے قرضہ بھی مل جائے گا۔" کمال کچھ کہنے ہی والا تھا کہ انہوں نے ہاتھ کے اشارے سے اسے روک دیا۔ "ابھی کچھ نہ کہو۔ سوچنے کے لئے تمہارے پاس بہت وقت ہے۔ صوفیہ سے بھی مشورہ کرلو پھر اطمینان سے مجھے حتمی جواب دے دینا۔ اب تم کافی پیو اور کوئی اور بات کرو۔ او کے؟"

کمال کافی پی کر وہاں سے اٹھ آیا۔ تیسری منزل پر اپنے کلاس روم کی طرف جاتے ہوئے اس کا سامنا صوفیہ سے ہوگیا۔ "شام ساڑھے چھ بجے.......... کیفے رم جھم میں۔" کمال نے گزرتے ہوئے کہا۔

صوفیہ رک گئی۔ "کوئی ضرورت نہیں۔" اس نے، جھنجلا کر کہا۔ "اب بات کیا کرنی ہے؟"

"بات تو کرنی ہے۔ شام ساڑھے جھ بجے۔" کمال نے کہا اور جواب کا انتظار کئے بغیر آگے بڑھ گیا۔

وہ کلاس روم میں کھڑکی کے پاس بیٹھ گیا۔ طلباء کی آمد کا سلسلہ شروع ہوگیا تھا۔ وہ سامنے کرکٹ اسٹیڈیم کی طرف دیکھتا رہا جو اب پھر سرسبز ہوگیا تھا۔ وہ سوچتا رہا۔ کیا اس کی زندگی میں بھی کبھی بہار آئے گی؟ لیکن صوفیہ کے بغیر یہ ممکن نہیں تھا۔ آخر یہ صوفیہ اتنی ضدی کیوں ہے؟ پھر اس نے سوچا.......... ضد تو میں بھی کررہا ہوں۔ یہ نہیں سوچتا کہ اب میرے پاس ضد میں ضائع کرنے کے لئے وقت نہیں ہے۔ گھنٹی کی آواز نے اسے چونکا دیا۔ پیریڈ شروع ہورہا تھا۔ اب اسے کلاس لینا تھی۔

مسلسل تین پیریڈز نے اسے تھکادیا۔ وہ سگریٹ پینے کی غرض سے فیکلٹی لاؤنج کی طرف چل دیا۔ عمارت میں ہر منزل پر ایک فیکلٹی لاؤنج تھا لیکن پہلی منزل کے لاؤنج میں تل دھرنے کی جگہ نہیں ہوتی تھی۔ جبکہ دوسری منزل کا فیکلٹی لاؤنج نان اسموکرز کے لئے تھا۔ چنانچہ وہ چوتھے خالی پیریڈ میں تیسری منزل کے فیکلٹی لاؤنج میں جاکر سگریٹ پیتا تھا۔

لاؤنج میں پی ٹی انسٹرکٹر مظفر خان پہلے سے موجود تھا۔ وہ بے حد بھاری بھرکم سابق فوجی تھا۔ کمال کو اس پر حیرت تھی کہ اس کی مظفر خان سے کیسے بنتی ہے کیونکہ وہ دونوں ایک دوسرے سے بالکل مختلف تھے.......... بلکہ برعکس تھے۔ گرمی ہو یا سردی،



چے گیوارا، کاسترو اور ہوچی منہ کی سوانح پڑھنا ہیں۔"

"ماؤ کا حشر اور روس کا انجام دیکھنے کے باوجود؟" کمال نے زہرخند کہا۔ "ویسے بھی کیونزم سوشل اسٹڈیز کے تحت آتا ہے۔ ہم انگریزی ادب اور فکشن پڑھ رہے ہیں۔"

"میرے خیال میں ہم زندگی اور اس کے رویے پڑھ رہے ہیں۔" رئیس نے تند لہجے میں کہا۔ "اس ملک میں عام لوگ کتنے ناخوش ہیں.......... کتنے محروم ہیں۔ روس کے ختم ہوجانے سے کچھ بھی نہیں بدلا۔"

"سنو بیٹے، یہ سیاست دانوں اور حکمرانوں کا کام ہے۔ تم باہر نکل کر عملی زندگی کا آغاز کروگے تو سیاست دان بن جانا۔ پھر حکمران بننے کی کوشش کرنا اور اس کے بعد یہ سب کچھ ٹھیک کر دینا۔ مجھے یقین ہے کہ تم اس ملک سے محرومی، غربت اور دکھ کا خاتمہ کردوگے۔"

اس پر سب ہنسنے لگے۔ رئیس کا چہرہ تمتما اٹھا۔ "خدا کی پناہ.......... آپ تو اڑیل بیل ہیں۔"

"اس پر بعد میں بات ہوگی۔" کمال نے بڑے تحمل سے کہا۔

"یہ زحمت نہ کریں۔ میں یہاں رکوں گا نہیں۔ جب آپ اپنی ٹاپ فارم میں ہوتے ہیں، تب بھی سخت بور کرتے ہیں۔"

"تمہاری یہ پرفارمنس کچھ زیادہ اچھی نہیں ہے۔ بہرکیف ایک دن میں اتنی توہین بہت ہے۔"

"دوسرے لفظوں میں آپ مجھے شٹ اپ کہہ رہے ہیں؟"

"تمہارا اندازہ درست ہے۔ تمہاری سمجھ داری پر مجھے کبھی شک نہیں رہا۔" کمال نے کہا۔ اس نے ایک اور راؤنڈ جیت لیا تھا۔ یہ سب کچھ کسی اور کلاس میں ہوا ہوتا تو رئیس کو کلاس سے نکال دیا جاتا لیکن کمال جانتا تھا کہ طالب علم کو کلاس سے نکال دیا جائے تو وہ کچھ بھی نہیں سیکھ سکے گا۔ یہ بات رئیس بھی جانتا تھا۔ چنانچہ باقی پیریڈ عافیت سے گزر گیا۔

سب لوگ کلاس سے نکلنے لگے تو نازیہ، رئیس کے ساتھ ہولی۔ "تم سر کمال کو اتنا

تنگ کرتے ہو رئیس؟"

رئیس نے حیرت سے اسے دیکھا۔ "ہمیں قائل کرنا ان کا کام ہے لیکن تم ان کی اتنی حمایت کیوں کر رہی ہو؟"

"دیکھو.......... وہ بہت اچھے آدمی اور بہت اچھے ٹیچر ہیں۔ وہ اس سلوک کے مستحق نہیں۔ غور کرو تو وہ بڑی دلچسپ باتیں کرتے ہیں۔"

وہ سیڑھیوں کے قریب پہنچ گئے تھے۔ رئیس نے کہا۔ "مجھے وہ دلچسپ نہیں لگتے۔ ہمیشہ وہ کھڑکی سے باہر دیکھتے رہتے ہیں۔ کسی سے بات کرتے ہیں تو نظریں اس کے سر کے اوپر رکھتے ہیں۔ لگتا ہے' اس کے پیچھے دیوار سے باتیں کر رہے ہو۔ خوابوں کی دنیا میں رہتے ہیں وہ۔ کاش کبھی وہ زمین پر آئیں اور ہماری بھی سنیں۔"

"تم پتہ نہیں' کہاں کی ہانک رہے ہو۔" نازیہ بولی۔ "وہ دوسرے ٹیچرز سے زیادہ اپنے طلباء کی سنتے ہیں۔ تم ان سے جو چاہے پوچھ سکتے ہو۔ مگر تم انہیں غصہ دلاتے رہتے ہو۔ مجھے تو لگتا ہے' تم یہ سب کچھ دل سے نہیں کرتے ہو۔ بس زبردستی.........." یہ کہہ کر وہ آگے بڑھ گئی۔

"ایک منٹ نازیہ۔" رئیس نے اسے پکارا۔ "یہ تم نے کیسے کہا.........." لیکن نازیہ دور چلی گئی تھی۔ رئیس کو اس کی بات حقیقت سے قریب تر لگی۔ یہ حقیقت تھی کہ وہ بے ساختہ کوئی ایسی بات کہہ دیتا تھا جو کمال صاحب کو پریشان کرے۔ نہ جانے کیوں؟ دوسری کلاسوں میں وہ اتنی بدتمیزی کرتا تو ٹیچر بھپر جاتے' تحمل کا دامن ہاتھ سے چھوڑ بیٹھتے تھے لیکن کمال سب سے مختلف تھا۔ وہ ذہانت بھری یا پُرمزاح بات کو بے حد سراہتا تھا اور ایسی ویسی کسی بات پر طالب علم کو آرپار ہو جانے والی نظروں سے دیکھتا رہتا تھا۔ وہ کبھی چیختا چلاتا نہیں تھا۔ غصہ بھی اسے کم ہی آتا تھا۔ لیکن اس کی زبان میں جانے کہاں سے ایسی تیز دھار آ جاتی تھی کہ طالب علم خود کو کتنا محسوس کرتا تھا۔ اس کا علاج رئیس نے یہ نکالا تھا کہ غیر متعلق یا ممنوعہ موضوع پر کمزور دلائل کے ساتھ تیز و تند بحث کرتا۔ ہٹ دھرمی' جہالت اور خود کو برحق سمجھنا.......... وہ انسانی کمزوریاں تھیں جنہیں کمال برداشت نہیں کر سکتا تھا۔ اس چیلنج کا جواب دینا وہ ضروری سمجھتا تھا۔ اسے اس



بات کی پرواہ نہیں تھی کہ رئیس وزیر داخلہ کا بیٹا ہے۔

☆============☆============☆

وہ چاروں ساتھ ہی گھر سے نکلے.......... بابر' شہلا' شہناز اور نذیر۔ مشکور گھر میں ہی رہ گیا۔ وہ بڑی دلچسپی سے ٹی وی دیکھ رہا تھا۔ گاڑی بابر ڈرائیو کر رہا تھا۔ اسے اس گاڑی پر فخر تھا۔ اس گاڑی کا باقاعدہ رجسٹریشن تھا۔ لائسنس بھی تھا مگر سب کچھ ایک جعلی نام سے۔ وہ بہت محتاط انداز میں ڈرائیو کر رہا تھا.......... ٹریفک کے تمام ضابطوں کا خیال رکھتے ہوئے۔ وہ نہیں چاہتا تھا کہ کسی خلاف ورزی پر نگاہوں میں آئے۔ اسے افسوس تھا کہ نذیر اس کے ماسٹر پلان پر عمل ہوتے نہیں دیکھ سکے گا۔ نذیر کو اب ایک اور کام کرنا تھا۔ زیادہ اہم کام۔ اس نے نذیر کو راستے میں ہی اتار دیا۔ بارش بہت تیز ہو رہی تھی لیکن اسے پرواہ نہیں تھی۔ بالآخر اس نے گاڑی روک دی۔ ایک لمحے وہ خاموش بیٹھا رہا۔ شہناز پچھلی سیٹ پر بیٹھی تھی۔ وہ جیسے کسی ٹرانس میں تھی۔ شہلا' بابر کے برابر بیٹھی تھی۔ اس کی انگلیاں مضطربانہ انداز میں ڈیش بورڈ پر تھرک رہی تھیں۔ "شہناز.......... تم تیار ہو؟" بابر نے پوچھا۔

"ہاں۔" شہناز نے بہت آہستگی سے کہا۔

"آواز سے تو نہیں لگتا۔" بابر نے کہا۔

"اب خوانخواہ اس کے پیچھے نہ پڑو۔" شہلا بولی۔ "وہ کہہ رہی ہے کہ تیار ہے تو تنگ کیوں کرتے ہو۔"

"میں واقعی تیار ہوں۔" شہناز نے کہا۔

"تمہیں بیس منٹ کار میں انتظار کرنا ہوگا۔" بابر بولا۔ "خوفزدہ مت ہونا۔ شہلا اور میں تم سے زیادہ دور نہیں ہوں گے۔ ہم پورے وقت تم پر نظر رکھیں گے۔ تمہیں سب کچھ یاد ہے نا؟"

چند لمحے خاموش رہنے کے بعد شہناز نے کہا۔ "ہاں۔ مجھے یاد ہے۔"

بابر نے اس کا سر تھپتھپایا۔ "شہناز' تمہیں ہماری خاطر یہ کرنا ہوگا۔ مجھے یہ یقین ہونا چاہئے کہ میں تم پر اعتبار اور انحصار کر سکتا ہوں۔ مجھے یہ یقین دلانے کا یہ واحد طریقہ

ہے۔ شہلا پہلے ہی مجھے مایوس کر چکی ہے۔ اب تم مجھے مایوس نہ کرنا۔ دیکھو، جمعرات کو ہم ایکشن میں ہوں گے۔ مجھے یقین ہونا چاہئے کہ تم اپنا اہم کردار بخوبی ادا کرسکو گی۔ اپنی آج کی کارکردگی سے تم یہ بات ثابت کرسکتی ہو۔"

"میں یہ کام اس طرح کروں گی کہ تم مطمئن ہو جاؤ۔" شہناز نے سسکتی آواز میں کہا۔

بابر دروازہ کھول کر کار سے اتر آیا۔ "اس وقت ساڑھے آٹھ بجے ہیں۔ بیس منٹ بعد کار سے اترنا اور اپنا کام کر دکھانا۔"

ان کے جانے کے بعد شہناز کا چہرہ دیر تک بے تاثر رہا۔ وہ خالی خالی نظروں سے ونڈ شیلڈ کے پار دیکھتی رہی۔ ریوالور اس کی گود میں رکھا تھا اور شہلا کی ناکامی کا منظر اس کی نگاہوں میں پھر رہا تھا۔ وہ خود کو بابر کی نظروں میں کمزور ثابت کرنا نہیں چاہتی تھی۔ اس کی حقارت اور ناراضی کا تصور بھی اس کے لئے قابل قبول نہیں تھا۔ وہ نہیں چاہتی تھی کہ اسے گروپ سے نکالا جائے۔

آٹھ بج کر پچاس منٹ پر وہ کار سے اتری۔ وہ لمبا رین کوٹ پہنے ہوئے تھی۔ دونوں ہاتھ رین کوٹ کی جیبوں میں تھے لیکن رین کوٹ کی داہنی جیب کی سلائی ادھڑی ہوئی تھی۔ اس کے داہنے ہاتھ میں ریوالور تھا۔ ریوالور والا ہاتھ اس نے اپنے لباس سے چپکایا ہوا تھا۔ وہ کامیابی کا عزم لے کر نکلی تھی۔ وہ بابر کی ناراضی سے خوفزدہ تھی لیکن سب سے بڑھ کر یہ کہ وہ اپنی اس فیملی سے جدا ہونا نہیں چاہتی تھی۔ کبھی کبھی اسے بابر دیوانہ لگتا تھا مگر جو کچھ بھی تھا، اب وہی اس کی فیملی تھی۔ وہ دنیا میں اکیلا رہنا نہیں چاہتی تھی۔

چنانچہ اب اسے کوئی شکار تلاش کرنا تھا!

☆============☆============☆

بابر اور شہلا سینما کے سامنے والے ریسٹورنٹ میں بیٹھے تھے۔ سینما کا کمپاؤنڈ پوری طرح سے اس کی نظروں کے سامنے تھا۔ "میری سمجھ میں نہیں آتا اشوک........"

"شش........" بابر نے سرگوشی سے اسے ٹوکا۔ "ملا........ جب تک ہم یہ



ہیں، ہمیں اپنے اصلی ناموں سے گریز کرنا چاہئے۔"

"لیکن یہاں تو کوئی بھی نہیں ہے۔" ملا یا شہلا نے کہا اور واقعی ریسٹورنٹ سنسان تھا۔

"پھر بھی........" اشوک یا بابر نے کہا۔ "ہاں........ تم کیا کہہ رہی تھیں؟"

"مجھ سے وہ ہسٹریا کی اداکاری کیوں کرائی تم نے؟"

"لڑکی پر پریشر ڈالنا ضروری تھا۔ ویسے تم نے بہت اچھی اداکاری کی۔ ایک اچھی خبر ہے۔ گوپال سے فون پر بات ہوئی تھی۔ تمام بڑے شہروں میں ہمارے یونٹ مکمل ہو چکے ہیں۔ میری تجویز موثر ثابت ہو رہی ہے کہ ہر یونٹ پر مقامی لوگوں کو استعمال کیا جائے۔ ہماری پہلی کامیابی کے بعد بیک وقت تمام شہروں میں ایسی دہشت گردی ہوگی کہ اس ملک کی بنیادیں ہل جائیں گی۔"

"ہونا بھی چاہئے۔ ہم بھارت ماتا کی امید ہیں۔ ہم لوگوں کی تربیت پر بہت دولت صرف کی گئی ہے۔"

"دیکھو، شہناز کیا کرتی ہے۔" اشوک نے کہا۔

"مجھے یقین ہے، وہ کامیاب رہے گی۔" ملا بولی۔ "وہ تمہاری نظروں میں سرخرو ہونے کے لئے کچھ بھی کر سکتی ہے۔"

اسی وقت انہیں شہناز سینما کے کمپاؤنڈ میں داخل ہوتی دکھائی دی۔ "میری ٹائمنگ دیکھی تم نے۔" اشوک نے فخریہ لہجے میں کہا۔ اسی لمحے شو ختم ہوا اور کمپاؤنڈ فلم بینوں سے بھر گیا۔ "اب تو وہ مجھے نظر بھی نہیں آرہی ہے کاش یہ منظر میں قریب سے دیکھ سکتا۔"

☆============☆============☆

داؤد ۱۵ سالہ ازدواجی زندگی میں پہلی بار اپنی بیوی صادقہ کے ساتھ فلم دیکھنے آیا تھا۔ ورنہ وہ عام طور پر ٹی وی پر ہی فلم دیکھتے تھے۔ داؤد اس شام جلدی گھر آگیا تھا۔ اس کے ۱۴ سالہ بیٹے ہاشم اور ۱۲ سالہ بیٹی ہاجرہ کو مہندی کی ایک تقریب میں جانا تھا۔ یوں انہیں فلم دیکھنے کا موقع مل گیا تھا۔ ابتدا میں ان کے مالی حالات اچھے نہیں تھے۔ پھر

حالات بہتر ہوئے تو بچے بڑے ہو گئے تھے۔ ایسے میں فلم کے چونچلوں کا کسے خیال آتا۔ انہیں تو احساس بھی نہیں ہوا تھا کہ زندگی کی مصروفیتوں اور بچوں کے مستقبل کی فکر نے انہیں ایک دوسرے سے کتنا دور کر دیا ہے۔

داؤد نے ٹکٹ خریدے تو بارش شروع ہو چکی تھی لیکن اسے کوئی پروا نہیں تھی۔ وہ اس روز تفریح کے موڈ میں تھا۔ ہال میں بیٹھے بیٹھے اسے محسوس ہوا کہ اس کی عمر پندرہ برس کم ہو گئی ہے۔ فلم شروع ہوئی تو اس نے بڑی محبت سے صادقہ کا ہاتھ تھام لیا۔ صادقہ نے حیرت سے اسے دیکھا مگر اسے بھی یہ بہت اچھا لگا تھا۔ دونوں فلم میں کھو گئے۔ کامیڈی پر داؤد کھل کر ہنس رہا تھا اور ٹریجڈی پر اس کی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے تھے۔ فلم ختم ہوئی تو اس کا جی نہیں چاہ رہا تھا کہ ہال سے نکلے۔ وہ بہت خوبصورت وقت تھا جو اس نے بہت طویل عرصے کے بعد بیوی کے ساتھ گزارا تھا۔ وہ دونوں ہی بہت خوش تھے۔ وہ ہاتھوں میں ہاتھ ڈالے باہر نکلے' تب بھی بارش ہو رہی تھی۔ داؤد نے چھتری کھول لی۔ ہجوم کے درمیان چلتے ہوئے داؤد کو احساس ہوا کہ وہ کبھی اتنا خوش نہیں رہا جتنا اس وقت ہے۔ اس نے اپنی بیوی کے ساتھ یادگار لمحات گزارے تھے اور وہ ان کی حدت سے سرشار تھا۔

اچانک اس کے جسم میں جیسے اذیت کا کوئی چشمہ پھوٹ نکلا۔ اس کے ہونٹوں پر خون کا ایک بلبلہ سا پھوٹا اور اس نے دم توڑ دیا۔ وہ اپنے پیچھے کھڑی اس عورت کو نہیں دیکھ سکا جس کے داہنے ہاتھ میں سائلنسر لگا ریوالور تھا............

☆===========☆===========☆

شہناز کو معلوم نہیں تھا کہ وہ خصوصیت سے اس شخص کی طرف کیوں متوجہ ہوئی۔ شاید چھتری کی وجہ سے.......... یا اس کے محبانہ اور سرپرستانہ انداز کی وجہ سے جس سے وہ اپنی بیوی کو سہارا دیئے ہوئے تھا۔ یا شاید اس لئے کہ اس کے کندھے بہت چوڑے تھے۔ نشانہ خطا نہیں ہو سکتا تھا مگر اس لمحے ریوالور میں جیسے جان پڑ گئی۔ وہ رین کوٹ کے نیچے خود بخود بلند ہوا.......... اور فائر ہو گیا۔ وہ یقین سے کہہ سکتی تھی کہ اس میں اس کے ارادے کا کوئی دخل نہیں تھا۔ نہ کوئی آواز پیدا ہوئی' نہ کسی نے سر گھما کر



یکھا۔ وہ شخص آگے کی طرف گرا۔ اس کی بیوی چیخی۔ شہناز اپنی جگہ کھڑی رہی اس نش کو فرش پر گرتے دیکھتی رہی۔ "میں نے بڑی صفائی سے کام کر دیا۔" اس کے اندر سی نے کہا۔ "میں نے اپنی اہلیت ثابت کر دی۔"

لوگوں نے خود ہی اسے لاش سے دور دھکیل دیا۔ کوئی ایک شخص بھی ایسا نہیں تھا ں نے خصوصیت سے اس کی طرف دیکھا ہو۔ اس کے چہرے کے تاثرات بھی ٹھیک اک تھے۔ وہ بھی اتنا ہی چونکی تھی جتنا دوسرے چونکے تھے۔ اس شخص کے منہ سے کوئی واز نہیں نکلی تھی۔

بس پھر شہناز بڑی صفائی سے مجمع سے نکلی تھی۔ سینما سے باہر آ کر اس نے کار کی رف رخ کیا تھا۔ اسے یقین تھا کہ لوگوں کو اب تک معلوم نہیں ہوا ہے کہ متوفی کو ٹ کیا گیا ہے۔

بابر بھی شہلا کو لے کر کار کی طرف بڑھ رہا تھا۔ اس نے کوشش کی تھی کہ وہ ئے واردات سے قریب تر ہو کر گزرے۔ کمپاؤنڈ میں گیٹ کے قریب وہ شخص بے حس رکت پڑا تھا۔ بابر نے اردگرد کھڑے لوگوں کے تبصرے دھیان سے سننے کی کوشش کی۔

"کیا خیال ہے بھئی.......... کیا معاملہ ہے؟"

"لگتا ہے' دل کا دورہ پڑا ہے بے چارے کو۔"

"میں اس کے پیچھے تھا کہ یہ اچانک آگے کی طرف گرا.........."

"ارے.......... یہ تو اس کے کوٹ کے نیچے سے خون نکل رہا ہے.........."

اس آخری تبصرے کے ساتھ ہی کمپاؤنڈ میں دہشت پھیل گئی۔

بابر اور شہلا کار تک پہنچے۔ شہناز پچھلی سیٹ پر بیٹھی ہوئی تھی۔ بابر نے ڈرائیونگ ٹ سنبھالی اور انجن اسٹارٹ کر دیا۔ شہلا اس کے برابر بیٹھ گئی۔ "میں تمہاری کارکردگی ، بہت متاثر ہوا ہوں شہناز۔" بابر نے کہا۔ "یہ بتاؤ' تم کیسا محسوس کر رہی ہو؟"

"میں بالکل ٹھیک ہوں۔"

"بہت خوب! آج تو جشن ہونا چاہئے۔"

"یہ بتاؤ' میں ریوالور کا کیا کروں؟" شہناز نے پوچھا۔

"مجھے دے دو۔" بابر نے جیب سے رومال نکالتے ہوئے کہا۔ شہناز ریوالور د
نہیں چاہتی تھی تاہم اس نے ہچکچاتے ہوئے ریوالور رومال پر رکھ دیا۔ بابر نے ریوا
ڈیش بورڈ میں رکھ دیا......... رومال سمیت۔ اسے یقین تھا کہ اسے کبھی شہناز کے خلا
قتل کا وہ ثبوت استعمال کرنے کی ضرورت نہیں پڑے گی۔ مگر پھر بھی......... احتیاطاً!

☆==========☆==========☆

دوسری طرف نذیر نے اپنا کام مکمل کرلیا تھا۔ اس نے بڑی صفائی سے چرائی ہو
وین کا اگنیشن بدلا اور کھلے ہوئے تار سمیٹ کر ایک سوئچ سے منسلک کر دیئے۔ پھر ا
نے گاڑی کی نمبرپلیٹ ہٹا کر بابر کی دی ہوئی نمبرپلیٹ نصب کی۔ اس کے بعد وہ گاڑی۔
کر چل دیا۔

بارش اب بھی تیز ہو رہی تھی۔ نذیر نے وائپر چلا دیئے۔ وائپرز کی آواز سے ا
نیند آنے لگی۔ وہ اس وقت بہت پُرسکون تھا۔ طمانیت کا احساس غیر معمولی تھا۔ گا
گیراج میں کھڑی کرکے اس نے گیراج کے دروازے بند کئے اور مکان میں داخل ہو
مشکور بدستور ٹی وی دیکھ رہا تھا۔ "یہ لوگ ابھی واپس نہیں آئے؟" اس نے مشکور۔
پوچھا۔

مشکور نے اسکرین سے نظریں ہٹائے بغیر جواب دیا۔ "نہیں۔"

"کہیں کوئی گڑبڑ نہ ہوگئی ہو۔" نذیر نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔

"بابر کے ہوتے ہوئے کوئی گڑبڑ نہیں ہوسکتی۔" مشکور نے بے حد اعتماد سے کہا

نذیر صوفے پر بیٹھ گیا۔ "مجھے بابر کی فکر نہیں۔" اس نے کہا۔ "وہ تو محفوظ فا
پر ہوگا۔ میں شہناز کی طرف سے فکرمند ہوں۔ وہ بڑی آسانی سے غلطی کرسکتی ہے۔"

"تم وین لے آئے؟" مشکور نے پوچھا۔

"ہاں، گیراج میں کھڑی ہے۔" نذیر نے غور سے مشکور کو دیکھا۔ وہ بہت قنا
پسند اور آسانی سے مطمئن ہونے والا شخص تھا۔ بابر نے اسے سر چھپانے کا ٹھکانا،
بھرنے کو کھانا اور تفریح کے لئے ٹی وی فراہم کردیا تھا۔ وہ اس میں خوش اور مطمئن
اسے زیادہ کی ضرورت نہیں تھی۔ اتنی سی مہربانی پر وہ بابر کا غلام بن گیا تھا۔ اس نے



کے الزام میں جیل کاٹی تھی۔ جیل سے نکلتے ہی بابر نے اسے پٹا لیا تھا۔ بابر نے وعدہ کیا تھا کہ وہ ہر طرح سے اس کا خیال رکھے گا۔ وہ تنومند آدمی تھا بابر کے پیچھے دم ہلاتا چلتا تھا۔ اس کے ایک اشارے پر وہ کسی کو بھی قتل کرسکتا تھا۔ نذیر کو حیرت ہوتی تھی کہ بابر نے کیسے اسے قابو کیا ہے کہ اسے اپنے اشارے پر نچا سکتا ہے۔

اچانک اسے خیال آیا کہ اس کا اپنا بھی یہی حال ہے۔ وہ بھی پوری طرح بابر کے قابو میں ہے۔ وہ جانتا تھا کہ طبعاً وہ تشدد پسند نہیں ہے۔ جب بابر نے اس سے کہا تھا کہ اسے یونٹ میں شمولیت کے لئے قتل کرنا ہوگا تو وہ ہنس دیا تھا۔ وہ بابر پر نہیں ہنسا تھا' نہ اس بات پر ہنسا تھا کہ بغیر کسی وجہ سے کسی کو قتل کرنا کتنی عجیب بات ہے۔ بس وہ کسی کو قتل کرنے کا تصور بھی نہیں کرسکتا تھا۔ مشکور کے لئے یہ کوئی مسئلہ نہیں تھا۔ وہ بابر کے حکم پر کسی کو قتل کرسکتا تھا مگر پھر بابر نے اسے اس کی بیٹی اور پھر بیوی کی موت یاد دلائی' دولت مندوں کی بے حسی کا احساس دلایا۔ یوں وہ بھڑک گیا۔ رہی سہی کسر شراب نے پوری کردی۔ اس نے اپنے کارخانے کے مالک کو قتل کردیا لیکن وہ اب بھی یقین سے کہہ سکتا تھا کہ بابر اور شراب نہ ہوتے تو وہ کبھی قتل نہیں کرسکتا تھا۔ وہ بغیر سہارے کے چلنے والا آدمی نہیں تھا۔ اسی وقت دروازہ کھلا اور بابر اندر آگیا۔ اس کے پیچھے دونوں لڑکیاں تھیں۔ وہ دونوں یقینی طور پر نشے میں دھت تھیں۔ "کم آن......... ہمیں جشن منانا ہے۔" بابر نے کہا۔

جشن رات گئے تک جاری رہا۔ بابر نے اس دوران شہناز کے کارنامے کی تفصیل متعدد بار دہرائی۔ نذیر نے کئی بار سونے کے لئے اٹھنا چاہا مگر بابر نے اسے اٹھنے نہ دیا۔

☆==========☆==========☆

صبح کے چار بجے تھے۔ کمال نے وہ بے خواب رات اسکول کے اسٹیڈیم میں گزاری تھی۔ وہ تنہا وہاں بیٹھا اسٹیڈیم میں ماضی کی یادوں کو متحرک دیکھ رہا تھا۔ پوری زندگی جیسے اس نے ایک بار اور گزار لی تھی اور اب وہ مستقبل کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ شام کو صوفیہ سے ملاقات اس کے نقطہ نظر سے نتیجہ خیز نہیں رہی تھی۔ وہ صوفیہ کو قائل نہیں کرسکا تھا۔ جمیل صاحب کی آفر نے اور پیچیدگی پیدا کردی تھی۔ صوفیہ کا اصرار

تھا کہ وائس پرنسپل کا عہدہ قبول کرلیا جائے اور مری میں ہی گھر بنایا جائے۔ "دکھوں کی زمین میں سکھ کے بیج بونے سے کیا فائدہ؟" صوفیہ نے دلیل دی تھی۔ وہ اپنے دلائل دہراتا رہا تھا لیکن بے سود۔ صوفیہ اپنے موقف پر ڈٹی ہوئی تھی۔

کمال جانتا تھا کہ وہ صوفیہ سے محبت کرتا ہے لیکن گاؤں واپس جاکر گھر بنانا اس کے لئے بہت اہم تھا۔ وہ اس سے دستبردار ہونا نہیں چاہتا تھا لیکن وہ صوفیہ کو کھونا بھی نہیں چاہتا تھا۔ صوفیہ نے یہ بات محسوس کرکے منصوبہ بندی کا شعبہ سنبھال لیا تھا۔ جون میں شادی' پھر ہنی مون اور واپسی پر کمال احمد وائس پرنسپل۔ وہ انکار بھی نہ کرسکا کہ صوفیہ کا دل نہ ٹوٹ جائے اور اب وہ سوچ رہا تھا کہ اتنی منصوبہ بندی کے بعد صوفیہ کا دل ٹوٹنا کتنا اذیت ناک ہوگا۔

رات کی تاریکی ہلکی پڑگئی۔ آسمان پر ملگجا اجالا پھیل گیا۔ وہ وہیں بیٹھا رہا۔ یہاں تک کہ اسے یقین ہوگیا کہ اسکول کھل گیا ہے اور اب گرم کافی مل سکتی ہے۔ پھر وہ گھاس پر چلتا ہوا اسکول کی عمارت کی طرف بڑھا۔ دو گھنٹے وہ اوپر والے فیکلٹی روم میں بیٹھا پرچے جانچتا رہا۔ اس دوران اس نے کافی کی کئی پیالیاں پی ڈالیں اور سگریٹ کا پورا پیکٹ پھونک ڈالا۔

اس روز اس نے اپنی کلاسوں کو ایک اسائن منٹ دے کر مصروف رکھا۔ اس کا بات کرنے کو بھی دل نہیں چاہ رہا تھا۔ تینوں پیریڈ ختم ہوئے تو اس نے سکون کی سانس لی اور کافی اور سگریٹ پینے کے لئے چل دیا۔ اس کے لئے وہ دن سسک سسک کر گزر رہا تھا۔

لاؤنج میں مظفر خان اس کے سر پر سوار ہوگیا۔ "جانتے ہو' آگ لگ جانے کی صورت میں یہ جگہ ایک قید خانہ ہے۔" مظفر نے بلا تمہید کہا۔ "دیکھا ہے کہ زینے کتنے تنگ ہیں۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ آگ لگ جائے تو بچوں کو کیسے نیچے اتارا جائے گا۔ آگ سے بچاؤ والے زینے بھی ردی ہیں۔ میرا خیال ہے' ان پر دو آدمی ایک ساتھ کھڑے ہوجائیں تو یہ ڈھے جائیں گے۔"

کمال نے پرچے سے نظریں اٹھائیں اور بولا۔ "میں نے کبھی غور نہیں کیا اس پر



لیکن میرا خیال ہے تم مبالغے سے کام لے رہے ہو۔"

"تمہیں کیا معلوم۔ صبح سے میں بھگت رہا ہوں۔ اچانک انسپکشن والے آگئے۔ مجھ سے انہوں نے کیا کیا کام کروائے۔ اسٹور سے کھیلوں کا تمام سامان نکلوا دیا جبکہ سامان رکھنے کی متبادل جگہ بھی فراہم نہیں کی۔ یہ فکر صرف اس لئے کہ یہاں وزیروں' مشیروں اور بڑے لوگوں کے بچے پڑھتے ہیں۔ کبھی کسی عام اسکول کی تو فکر نہیں کی جاتی۔ اس ملک میں قانون بھی مختلف طبقوں کے لئے مختلف ہے اور مراعات بھی۔ انصاف تو نام کو نہیں!"

کمال پرچے چیک کرتا رہا۔ مظفر کو بھی اندازہ ہوگیا کہ اس وقت وہ سننے یا بولنے کے موڈ میں نہیں ہے۔ وہ اسپورٹس کا ایک میگزین کھول کر بیٹھ گیا۔

☆===========☆===========☆

مطلب کے ٹھکانے کی تلاش میں بابر تنہا ہی نکلا تھا۔ ہوٹلوں کی کوئی کمی نہیں تھی اور ابھی سیزن بھی شروع نہیں ہوا تھا۔ اسے توقع تھی کہ کوئی دشواری نہیں ہوگی لیکن مسئلہ یہ تھا کہ اسے مخصوص لوکیشن درکار تھی۔ کوئی ہوٹل اس معیار پر پورا نہیں اترا تو وہ مایوس ہونے لگا۔ پھر اسے وہ نو تعمیر شدہ اپارٹمنٹ نظر آگئے۔ پہلی دو عمارتیں مطلوبہ رخ پر نہیں تھیں۔ وہ تیسری اور آخری عمارت کی طرف بڑھ گیا۔ یہاں بات نہ بننے کی صورت میں اس کے لئے مسئلہ کھڑا ہوجاتا۔ وہ دروازے پر کھڑا کچھ دیر سوچتا رہا پھر آفس میں داخل ہوگیا۔ وہاں ایک معمر شخص میز کے پیچھے بیٹھا تھا۔ وہ مقامی آدمی معلوم نہیں ہوتا تھا۔ پھر وہ بولا تو اس بات کی تصدیق ہوگئی۔ "فرمائیے میں آپ کی کیا خدمت کرسکتا ہوں۔"

"میرا نام بابر سلیم ہے۔ ایک اپارٹمنٹ چاہئے مجھے۔" بابر نے کہا۔

"یہاں بیشتر اپارٹمنٹ لوگوں کی ملکیت ہیں۔" منیجر نے کہا۔ "یہ اسی اسکیم کے تحت بنائے گئے تھے۔ مالک جس وقت چاہیں یہاں آسکتے ہیں.......... وہ مالکانہ قبضے کے ساتھ بھی مل سکتے ہیں اور کرائے پر بھی۔"

"پلیز.......... مجھے دکھا دیجئے ذرا۔"

منیجر نے ایک رجسٹر کھول کر دیکھا پھر دراز میں سے چابیاں نکالیں اور بولا۔ ”آیئے میرے ساتھ۔“

وہ اسے پہلی منزل پر لے گیا۔ وہاں اس نے بابر کو تین اپارٹمنٹ دکھائے۔ وہ دو کمرے والے اپارٹمنٹ تھے............ اٹیچڈ باتھ کے ساتھ۔ کھڑکیوں سے بہت خوبصورت منظر نظر آتا تھا لیکن وہ بابر کے مطلب کے نہیں تھے مگر وہ منیجر کو کیسے بتاتا کہ اس کی ضرورت کیا ہے۔ ”تین کمروں والے اپارٹمنٹ نہیں ہیں؟“ اس نے پوچھا۔

”وہ دوسرے رخ پر ہیں............ اور تیسری اور چوتھی منزل پر ہیں۔“ منیجر نے کہا۔ ”لیکن میں نے بتایا نا‘ وہ لوگوں کی ملکیت ہیں۔“

بابر کا دل خوش ہوگیا۔ اسے عمارت کے دوسرے رخ میں ہی دلچسپی تھی۔ اس نے کہا۔ ”آپ کو انہیں کرائے پر دینے کا اختیار نہیں؟“

”ہے۔ وہ کرایہ ہمارے پاس مالکوں کی امانت ہوتا ہے۔ اس میں ایک خطرہ ہے۔ وہ کسی وقت آگئے تو آپ کو اپارٹمنٹ خالی کرنا ہوگا۔“

”میں یہ رسک لے سکتا ہوں۔ آپ بے فکر رہیں۔“

منیجر چند لمحے ہچکچایا پھر بولا۔ ”ان کا کرایہ زیادہ ہوگا۔“ پھر اس نے وضاحت کی۔ ”دیکھیں نا‘ کرایہ تو مالکوں کا ہوگا۔ ہمارا محنتانہ الگ............“

”آپ اس کی فکر نہ کریں۔ مجھے اپارٹمنٹ دکھادیں۔“

آپ یہیں رکیں‘ میں چابی لے کر آتا ہوں۔“

تھوڑی دیر میں منیجر چابی لے آیا۔ اس نے تیسری منزل پر دوسرے رخ کا اپارٹمنٹ کھولا۔ ”ویسے لوگ عام طور پر مشرق کی سمت والے اپارٹمنٹ پسند کرتے ہیں۔“

”مجھے مغرب والا زیادہ اچھا لگے گا۔“

وہ اپارٹمنٹ میں داخل ہوگئے۔ بابر نے ہر چیز چیک کی۔ اپارٹمنٹ واقعی اچھا تھا۔ فرنیچر بھی ٹھیک ٹھاک تھا۔ لائٹیں موجود تھیں۔ وہ سرسری انداز میں کھڑکی کے پاس گیا۔ حالانکہ اس کے لئے سب سے زیادہ دلچسپی کی چیز وہی تھی۔ اس نے کھڑکی سے باہر کا منظر



دیکھا اور پوری طرح مطمئن ہوگیا۔

”اس کا کرایہ کتنا ہے؟“ اس نے پوچھا۔

”چار ہزار روپے۔“

بابر نے منیجر کو گھور کر دیکھا۔ ”چار ہزار............“

”سیزن میں تو دس ہزار ملتا ہے اس کا۔“ منیجر نے فخریہ لہجے میں کہا۔ ”دیکھئے فرنیشڈ اپارٹمنٹ ہے۔“

”اور اگر ہم صرف ہفتہ دو ہفتے رہیں تو؟“

”کرایہ تو ایک ماہ کا ہی چارج ہوگا۔“

”اور اگر ہمیں وقت سے پہلے مالک کی آمد کی وجہ سے اپارٹمنٹ خالی کرنا پڑا تو؟“ بابر نے دکھاوے کی حجت کی۔ اسے تو اپارٹمنٹ بس دو دن کے لئے چاہئے تھا لیکن وہ نہیں چاہتا تھا کہ منیجر کسی زاویے سے مشکوک ہو۔

”تو ہم آپ کو متبادل اپارٹمنٹ دیں گے۔“

”ٹھیک ہے۔“ بابر نے جیب سے بٹوا نکالا اور چار ہزار روپے گن کر منیجر کو دے دیئے۔ منیجر نے اسے چابی دے دی۔

بابر دوپہر کو پنڈی واپس پہنچ گیا۔ اس نے انہیں تفصیل سے بتایا کہ اپارٹمنٹ اسے کتنی دشواری سے ملا ہے۔ اس نے چابی شہناز کو دے دی۔ ”میں چاہتا ہوں‘ کل تم اس اپارٹمنٹ میں پہنچ جاؤ۔“ اس نے کہا۔

رات کے کھانے کے بعد اس نے شہناز اور شہلا کو کچن میں دھکیلا۔ مشکور ٹی وی میں مگن تھا۔ وہ نذیر کے ساتھ اگلے دو روز کے پروگرام کی تفصیل طے کرنے بیٹھ گیا۔

”کل ہمیں ساری سیٹنگ کرنا ہوگی۔ جمعرات کی صبح تو بہت مصروف ہوگی۔“

نذیر بہت توجہ سے سنتا رہا۔ وہ بابر کے فیصلوں پر کبھی اعتراض نہیں کرتا تھا‘ کوئی اعتراض ہوتا بھی تو وہ اندر ہی رہتا۔ مثلاً اس کے خیال میں سینما والا قتل حماقت تھی۔ اس کے نتیجے میں یہ بھی ممکن تھا کہ پولیس ان تک پہنچ جاتی لیکن اس نے اپنا منہ بند ہی رکھا۔ ابھی تک تو بابر کی بات درست ثابت ہو رہی تھی۔ پولیس کے پاس ایسا کوئی سراغ

نہیں تھا جس کی وجہ سے وہ اس قتل کا تعلق ان سے جوڑتی۔ سب سے بڑی بات یہ اس نے ان لوگوں کو یکجا کر کے اچھا یونٹ بنایا تھا۔ پھر اس نے اور شہروں میں یونٹ بنا کے لئے بھرپور انداز میں کام کیا تھا۔ اس نے ایسے سزا یافتہ لوگوں کی فہرست بنائی تھی؛ سنگین جرائم میں ملوث تھے اور حال ہی میں رہا ہونے والے تھے۔ اس نے ان سے رابط کیا تھا اور اب اس کا دعویٰ تھا کہ ہر بڑے شہر میں یونٹ قائم ہو چکا ہے۔ اس یونٹ کی کامیابی کے بعد ان سب کو حرکت میں آنا تھا۔

بابر کا منصوبہ بہت سادہ تھا۔ اس نے چھوٹی چھوٹی چوریوں اور ڈکیتیوں کے ذریعے بڑی واردات کے لئے فنانس فراہم کیا تھا۔ نذیر کو اس میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ جمعرات کو وہ جو کچھ کرنے والے تھے' وہ بہت بڑا کام تھا اور بابر کے خواب تو اس سے بھی آگے کے تھے۔ اس نے ایک اور گروپ تشکیل دیا ہوا تھا۔ ضرورت پڑنے پر وہ انہیں بیک کرتا۔ وہ خالص دہشت گردوں والی ٹیکنیک تھی۔ بابر کا کہنا تھا کہ عنقریب ملک بھر میں اس کے بیسیوں یونٹ کام شروع کر دیں گے۔ بتدریج پورا ملک تشدد اور دہشت گردی کی لپیٹ میں آ جائے گا اور تمام یونٹ اپنی کارروائیوں کے نتیجے میں حاصل ہونے والی دولت کے بل پر طاقت ور ہوتے جائیں گے۔

نذیر کو اس سے غرض نہیں تھی کہ بابر کے خواب کہاں تک جاتے ہیں۔ وہ تو خطیر رقومات کے تذکرے سے مسحور ہو کر رہ جاتا تھا۔ اب اسے صرف دولت کی ہوس تھی۔ دولت اس کی بچی اور بیوی کو واپس تو نہیں لا سکتی تھی لیکن نذیر اب کبھی اس بے بسی سے دوچار نہیں ہونا چاہتا تھا جو بچی کی بیماری کے عرصے میں اس پر طاری رہی تھی۔ پھر اب اس کی زندگی ایک بہت بڑے اور مہیب خلا کی طرح تھی۔ بابر نے اس خلا کو ایڈونچر کے احساس سے بھر دیا تھا۔

بابر خاموش ہوا تو نذیر کا جاگتی آنکھوں کا وہ خواب ٹوٹ گیا۔ یہ ثابت کرنے کے لئے کہ وہ بابر کی بات توجہ سے سن رہا تھا کوئی سوال کرنا ضروری تھا۔ چنانچہ اس نے پوچھا۔ "ہم دھماکے والے چارج کب بنائیں گے؟"

"ابھی.......... اسی وقت۔" بابر نے اٹھتے ہوئے کہا۔ "ہمیں بہت محتاط رہنا ہو گا۔



ایک غلطی بھی ہو گئی تو جمعرات کی نوبت نہیں آئے گی۔"

اگلے آدھ گھنٹے میں بابر نے بموں کے مختلف حصے یکجا کئے جو مکان کے مختلف حصوں میں چھپائے گئے تھے۔ پھر اس نے ڈائنامائٹ نکالا۔ نذیر کو اس قسم کے کاموں کا کوئی تجربہ نہیں تھا۔ بس وہ بچپن میں دیا سلائی کا مسالہ سوراخ والی چابی میں جمع کر کے کیل کی مدد سے پٹاخے چلاتا رہا تھا۔

بابر نے پہلے اسے تفصیل سے سمجھایا اور ہدایات دیں۔ اس کے بعد اس نے اسے ہاتھ بٹانے کی اجازت دی۔ اس کے باوجود وہ اس پر نظر رکھے ہوئے تھا۔ کوئی بھی غلطی مہلک ثابت ہو سکتی تھی۔ بابر کو تین بم درکار تھے۔ ہر بم میں ڈائنامائٹ کی پندرہ اسٹک تھیں اور وہ چاہتا تھا کہ اسٹکوں کو ایسے باندھا جائے کہ وہ ڈھیلی نہ ہوں۔ اس بات کو یقینی بنانے کے لئے کہ ٹریگر کئے جانے کے بعد بم پھٹیں گے' اس نے بڑی احتیاط سے اسٹک کے تینوں بنڈلوں سے تین علیحدہ بلاسٹنگ کیپ منسلک کر دیئے۔ کیپ لگانے کے بعد اس نے تینوں کے لیڈ وائرز کو رسی کی طرح بٹ دیا۔

"اب میں تمہیں اس کا اصول سمجھاتا ہوں۔" بابر نے نذیر سے کہا۔ "ہمارے لئے ٹائم بم بیکار چیزیں ہیں۔ ہمیں ان بموں پر مکمل کنٹرول حاصل ہونا چاہئے ورنہ یہ ہمارے لئے کسی کام کے نہیں ہوں گے۔ مجھے یقین ہے کہ پولیس کو بہت جلد اس بات کا احساس ہو جائے گا۔ چنانچہ اپنی اس مضبوطی کے لئے ہم ان تمام یونٹوں کو ایک بیٹری سے منسلک کریں گے.......... اور اس کے بعد ایک ٹرانزسٹر ریڈیو سے یہ کام بہت سادہ ہے۔ میرے پاس مخصوص فریکوئنسی کا ٹی وی ریموٹ کنٹرول یونٹ ہے۔ اس کا سگنل ریڈیو پکڑے گا۔ پھر ریڈیو بیٹری کو ایکٹی ویٹ کر دے گا۔ بیٹری اس الیکٹریکل چارج کو ریلیز کرے گی جو بلاسٹنگ کیپ کو ٹریگر کرے گا لیکن یہ سادہ سا کام اتنا آسان نہیں ہے۔ ابھی ہمیں وائرنگ کرنی ہے اور بیٹری یوں کسی بھی وقت چارج دے سکتی ہے۔ لہٰذا ہمیں آف کرنے والا سوئچ لگانا ہو گا۔" یہ سب کچھ کہتے ہوئے وہ انگلیوں سے میز پر ڈایا گرام بھی بنا رہا تھا۔ "اس لئے ہمیں ویسا ہی وارم اپ سوئچ استعمال کرنا ہو گا جیسا ٹی وی سیٹ میں ہوتا ہے۔ تم نے یقیناً دیکھا ہو گا۔ بٹن دبایا اور ٹی وی آف۔ دوبارہ دبایا تو ٹی وی آن۔ اس

سوئچ کو ہم آف پوزیشن میں لگائیں گے۔ ریڈیو سے موصول ہونے والا سگنل اسے ایکٹی ویٹ کرے گا۔" اس دوران بولنے اور ڈایا گرام بنانے کے درمیان وہ وائر بھی سیٹ کررہا تھا۔ اسے کسی چیز کی مثلاً وائر کٹر' اسکریو ڈرائیور اور سولڈرنگ آئرن کی ضرورت ہوتی تو وہ نذیر سے طلب کرتا۔

"ہاں.......... بات سنو۔ ایک بات مجھے یاد دلادینا۔" بابر نے کہا۔ "جب میں لیڈ کو بیٹری سے جوڑنے لگوں تو مجھے یہ ضرور یاد دلادینا کہ سوئچ کو ٹیسٹ کرلوں۔ کہیں چارج لیک نہ ہورہا ہو۔"

"اور اگر کوئی بھولا بھٹکا سگنل اس فریکوئنسی پر آگیا تو؟" نذیر نے اعتراض کیا۔

بابر نے نظریں اٹھاکر اسے دیکھا اور عجیب سے انداز میں مسکرایا۔ "یہ امکان تو ہمیشہ موجود رہتا ہے۔" وہ چند لمحے خاموش رہا جیسے اس جملے کی اہمیت نذیر پر اجاگر کرنا چاہتا ہو۔ "لیکن میں نے فریکوئنسی بہت احتیاط سے منتخب کی ہے۔ اس کے باوجود موسم کی خرابی کی صورت میں گڑبڑ ہوسکتی ہے۔ کیوں' تمہیں خوف آرہا ہے؟"

"ہاں۔ اس پر تو ہمارا کنٹرول نہیں ہے نا۔" نذیر نے کہا۔

"دیکھو' جب تک ریڈیو آف ہے' یہ مسئلہ کوئی اہمیت نہیں رکھتا۔ ہاں ریڈیو آن کرنے کے بعد' ہم قسمت کے رحم وکرم پر ہوں گے۔ انسان جتنی احتیاط کرسکتا ہے' وہ میں نے کی ہے۔ آگے بھگوان جانے.........." وہ کہتے کہتے رک گیا۔ اسے احساس ہوگیا تھا کہ اس کے منہ سے کیا نکل گیا ہے۔ اس نے نذیر کے چہرے کی طرف دیکھا۔ وہ حیرت سے اسے ہی دیکھ رہا تھا۔ "بات یہ ہے کہ میں برے کام میں اللہ کا نام کبھی نہیں لیتا۔" وہ مسکرایا۔ "ایک اچھے مسلمان کی طرح میں برائی کافروں کے خدا پر تھوپ دیتا ہوں۔" اس نے زہریلے لہجے میں کہا۔

نذیر مسکرانے لگا۔ "لیکن اگر ایسا ہوگیا تو کیا ہوگا؟"

"سوائے اس کے کچھ نہیں ہوگا کہ ہمارے چیتھڑے اُڑ جائیں گے۔" بابر نے بے پروائی سے کہا۔ "اہم بات یہ ہے کہ اس کے زور پر ہم اپنی بات منوا سکتے ہیں۔" اس نے ٹریگر ڈیوائس کی وائرنگ مکمل کرلی تھی۔ "اب بس ہمیں لیڈ کو سوئچ سے منسلک کرنا



پھر کام مکمل۔ ذرا سولڈرنگ آئرن بڑھانا۔ یہ نازک کام ہے۔" اس نے پہلا بم مکمل کرلیا۔

اس دوران نذیر کی نظر کچن سے نکلتی ہوئی شہناز پر پڑ گئی۔ وہ دونوں بہت کم وقت میں ایک دوسرے کے قریب آگئے تھے۔ بابر کو اس پر کوئی اعتراض نہیں تھا۔ اسے تو اس پر بھی اعتراض نہیں تھا کہ وہ شہلا کے ساتھ کھیلتا رہا ہے لیکن شہناز' نذیر کو اور انداز میں اچھی لگی تھی۔ اسے اس پر ترس بھی آتا تھا۔ بے چاری نے کہاں سے زندگی شروع کی' کیسے دولت والوں کے ہاتھ برباد ہوئی اور کہاں تک آپہنچی۔ نذیر نے سوچا تھا کہ پیسہ ہاتھ میں آتے ہی شہناز سے شادی کرکے پُرسکون زندگی گزارے گا..........

اچانک اسے کچھ یاد آیا۔ "اے بابر.......... تمہیں پہلے کچھ اور کرنا تھا!" وہ تقریباً چلا اٹھا۔

بابر کے ہونٹ بھینچ گئے۔ "ہاں.......... ذرا مجھے ٹیسٹر دو۔" اس نے ٹیسٹر کی مدد سے دوسرے بم کے تار سوئچ پر رکھے۔ کچھ بھی نہیں ہوا۔ اس نے اسی طرح تیسرے بم کے سوئچ کو چیک کیا۔ اس بار ٹیسٹر کا دستہ روشن ہوگیا۔ "تیسری چیز ہمیشہ خطرناک ہوتی ہے۔" وہ بڑبڑایا۔ اگلے چند منٹوں میں وہ تیسرے سوئچ کی دوبارہ وائرنگ کررہا تھا۔ نذیر کو اس کے ہونٹوں پر مسکراہٹ نظر آرہی تھی۔ دوبارہ وائرنگ کرکے اس نے سوئچ کو پھر چیک کیا۔ مطمئن ہونے کے بعد اس نے لیڈ جوڑ دی۔

نذیر کو یہ احساس بہت دیر بعد ہوا کہ کیا ہوا تھا اور جب احساس ہوگیا تو اس نے دم سادھ لیا۔ بابر نے ان سب کو چیتھڑے اڑانے کے بہت قریب پہنچادیا تھا۔ یہ سوچ کر اس کے جسم میں خوف کی سرد لہر دوڑ گئی کہ ان کے منصوبے میں ایسی کوئی گڑبڑ ہوسکتی ہے۔ کوئی ایسی بات جس کے متعلق انہوں نے سوچا بھی نہ ہو۔ سب سے زیادہ وہ اس بات پر پریشان تھا کہ بابر سے غلطی سرزد ہوئی ہے جبکہ وہ پوری طرح بابر پر انحصار کررہے تھے۔ دوسرے تو اس کی ہدایات پر عمل کرتے مگر بابر کے لئے درست فیصلے کرنا ضروری تھا۔

بابر کی آواز نے اسے چونکا دیا۔ "تمہارا رنگ پیلا پڑ گیا ہے نذیر۔"

"ہم بال بال بچے ہیں۔" نذیر نے لرزتی آواز میں کہا۔

بابر کے ہونٹوں کا ایک گوشہ اوپر اٹھ گیا۔ "یہ تمہاری غلطی تھی۔" اس نے سخت لہجے میں کہا۔ "میں نے تم سے کہا تھا کہ سوئچ چیک کرنے کے بارے میں مجھے یاد دلا دینا۔ میں جب کسی سے کچھ کہتا ہوں تو توقع رکھتا ہوں کہ تعمیل کی جائے گی۔ میں نے تمہیں ہدایت دینے کے بعد مطمئن ہو کر سوئچ والے معاملے کو اپنے ذہن سے دھکیل دیا تھا۔ مجھے تم پر بھروسا تھا نذیر لیکن تم نے مجھے مایوس کیا۔ اب بتاؤ' میں کس حد تک تم پر اعتماد کرسکتا ہوں؟"

نذیر کے وجود میں غصہ ابلنے لگا لیکن اس نے خود کو پھٹ پڑنے سے باز رکھا۔ اس نے بابر کی سرخ آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کمزور لہجے میں کہا۔ "آئی ایم سوری۔"

"میں بتا چکا ہوں کہ غلطی کی کوئی گنجائش نہیں۔" بابر نے کہا۔ "اب میں تمہیں بے ضرر سا کام سونپ رہا ہوں۔ گنوں کی صفائی کردو۔ گن تو ہینڈل کرسکتے ہو تم؟"

نذیر نے جواب نہیں دیا۔ وہ خاموشی سے اٹھا اور عقبی بیڈ روم میں چلا گیا۔ کچن کی طرف سے بابر کی آواز آرہی تھی۔ وہ شہلا اور شہناز کو اس واقعے کے متعلق بتارہا تھا۔ وہ بیس منٹ تک انہیں غلطیوں اور ان کے نتائج پر لیکچر دیتا رہا۔ نذیر نے اس کی آواز پر اپنی سماعت کے دروازے بند کرنے کی کوشش کی لیکن اس کی آواز جیسے براہ راست اس کے دماغ میں گھسی جارہی تھی۔ اس کے اندر غصے کا آتش فشاں ابلنے لگا۔ ایسا غصہ اسے پہلے کبھی نہیں آیا تھا.......... سوائے اس وقت کے جب اس کی بچی مری تھی۔ وہ بیڈ کی پٹی پر بیٹھا پوری جان سے لرزتا رہا لیکن وہ کچھ بھی نہیں کرسکتا تھا۔ اسے غصہ پینا ہی تھا۔

☆==========☆==========☆

جمیل الرحمٰن نے سیکریٹری مسز جعفری کو اپنے کمرے میں یہ کہہ کر بلایا تھا کہ وہ اس کے ساتھ کافی پئے۔ اب وہ اس کے سامنے بیٹھی تھی اور وہ پائپ کے کش لئے جارہا تھا۔

"مجھے کافی کی دعوت دینے کا مطلب یہ ہے کہ آپ دوسروں کی ٹوہ لینے کی فکر میں



ہیں۔" مسز جعفری نے کہا۔

"خیر.......... میں اتنا مطلبی بھی نہیں ہوں۔" جمیل الرحمٰن نے کہا۔ "بہرکیف میں کمال اور صوفیہ کے بارے میں جاننا چاہتا ہوں۔"

مسز جعفری ہنسنے لگیں۔ "دیکھا آپ نے۔ میرا اندازہ درست ثابت ہوا۔ یہ بتائیں' آپ ان میں سے کس کا نقطہ نظر جاننا چاہتے ہیں؟"

"کمال سے تو میں بات کرچکا ہوں۔ صوفیہ کی سناؤ۔"

"صوفیہ بہت پریشان تھی۔" مسز جعفری نے بتایا۔ "اس کا خیال تھا کہ کمال گاؤں کی بات صرف اس سے شادی سے بچنے کے لیے کررہا ہے مگر اب صورت حال کچھ بدل گئی ہے۔ صوفیہ نے اپنی دانست میں کمال کو وائس پرنسپل کا عہدہ قبول کرنے اور گاؤں سے دستبردار ہونے پر آمادہ کرلیا ہے۔ اس کا پروگرام موسم گرما کی چھٹیوں میں شادی کرکے ہنی مون کے لئے یورپ جانے کا ہے.........."

"میرے لئے یہ بڑی خوشخبری ہے۔"

"لیکن صوفیہ اتنی خوش ہے کہ اسے کچھ نظر ہی نہیں آرہا ہے۔ کمال بہت پریشان ہے۔ وہ خوش نظر نہیں آتا حالانکہ اسے خوش ہونا چاہئے۔"

"اپنے کسی خواب سے دستبرداری پر مجبور ہونے والے کا ردعمل یہی ہوسکتا ہے۔" جمیل صاحب بولے۔

"ممکن ہے۔ لیکن اس کے انداز سے نہیں لگتا کہ وہ دستبردار ہوگیا ہے۔ مجھے تو وقت تک اس شادی کا یقین نہیں آئے گا جب تک یہ شادی ہو نہیں جاتی۔" مسز ری نے کہا۔ "اور ایک مشورہ میں آپ کو بھی دوں گی۔ آپ ان لوگوں کی اتنی زیادہ نہ کریں۔ ٹیچرز آتے جاتے رہتے ہیں۔ متبادل مل جاتے ہیں۔ آپ پُرسکون رہنے کی ڈالیں ورنہ بیمار ہوجائیں گے۔"

"شکریہ مسز جعفری۔"

"نہیں۔ آپ واقعی بہت پریشان ہوتے ہیں۔" مسز جعفری نے اٹھتے ہوئے کہا۔ "........ اب میں چلتی ہوں۔"

☆============☆============☆

گھنٹی بجی تو کمال اپنا لنچ باکس خالی کر کے رکھنے کے بعد اپنی کلاس میں چلا آیا۔ اس کی صبح کی کلاسیں بہت اچھی رہی تھیں۔ طلباء تعاون کے موڈ میں تھے۔ شور شرابا بالکل نہیں ہوا تھا۔ خود کمال کا موڈ بھی بہت اچھا تھا۔ لیکچر دینے کے لئے وہ بہت مناسب دا تھا۔

تمام طلباء اپنی اپنی جگہ بیٹھ گئے تو کمال نے کہا۔ "اب تک ہم جنگ پر، جو احتجاج کی انتہائی شکل ہے، کئی ناول پڑھ چکے ہیں۔ اب میں آپ لوگوں سے پوچھتا ہو کہ جنگ کیا ہے؟"

کلاس میں خاموشی چھا گئی۔ کمال تحمل سے انتظار کرتا رہا بالآخر نازیہ توقیر نے ہا اٹھایا۔ وہ بہت پیاری لڑکی تھی۔ تین سال پہلے وہ فربہ اندام بچی تھی مگر اس عرصے اس کا مٹاپا چھٹ گیا تھا...... اور اب وہ بچی بھی نہیں تھی۔ بلکہ بہت حسین، نوخیز کا روپ دھار گئی تھی۔ وہ ذہین بھی تھی۔ ذہانت ایک ایسا وصف تھا جسے کمال خوبصور فوقیت دیتا آرہا تھا۔

"آپ وضاحت کریں......" وہ بولی۔

"میں نے جان بوجھ کر اس سوال میں ابہام چھوڑا تھا۔" کمال نے مسکراتے ہ کہا۔ "اس طرح اس سوال کا دائرہ زیادہ وسیع ہو گیا ہے۔"

"میرے خیال میں بنیادی طور پر جنگ دو یا دو سے زیادہ فریقوں کے آپس لڑنے کا نام ہے۔" نازیہ نے جواب دیا۔

"جواب معقول ہے۔ اب کوئی مجھے جنگ کی وجوہات بھی بتائے۔"

علی نے بلند آواز میں کہا۔ "یہ رنگ کی بنیاد پر بھی ہوتا ہے۔ کالے گورو جھگڑے عام ہیں۔"

"اور زیادہ معقول وجوہات بھی ہیں۔" کمال نے کہا۔

"آپ کو میری بات کبھی معقول نہیں لگتی؟" علی نے شکایت کی۔

"یہ بات نہیں۔ امریکا میں رنگ کی بنیاد پر بدترین بلوے ہوئے ہیں لیکن لو



بنیادوں پر بھی تو ایک دوسرے کو ناپسند کرتے ہیں۔"

"اس کی بنیاد کوئی ایسی چیز بھی ہو سکتی ہے جس کی خواہش دونوں فریقوں کو ہو۔" نازیہ بولی۔

"اس سلسلے میں تمہارا کیا خیال ہے ذیشان؟"

ذیشان کھڑکی سے باہر کچھ دیکھ رہا تھا۔ وہ بالکل متوجہ نہیں تھا۔ گڑبڑا کر بولا۔ "کس بارے میں سر؟"

"ان طلباء کے بارے میں جن کی توجہ پڑھائی پر نہیں ہوتی۔"

"ان کے بارے میں میری رائے کچھ اچھی نہیں ہے سر۔" ذیشان نے جواب دیا۔

اس پر ساری کلاس میں قہقہے لگے۔

خاموشی ہوئی تو کمال نے پوچھا۔ "یہ بتاؤ، جنگ کی کیا وجہ ہو سکتی ہے؟"

"لالچ بھی ہو سکتا ہے۔" ذیشان نے کہا۔ "مثلاً ملکوں کے درمیان سرحد پر بھی جنگ ہوتی ہے۔ کوئی ملک دوسرے ملک کے علاقے پر قابض ہونا چاہتا ہے۔"

"گڈ۔ یعنی زمین، دولت، وسائل والے علاقے...... یہ وہ چیزیں ہیں جن کے لئے دو فوجیں ایک دوسرے کے مقابل صف آرا ہو سکتی ہیں۔" کمال نے کہا۔ "اور اختلاف بھی ہوتے ہیں جو تنازعات کی شکل اختیار کر لیتے ہیں۔"

عذرا نے ہاتھ اٹھایا۔ وہ بہت شرمیلی لڑکی تھی۔ "یہ بھی تو ہوتا ہے سر کہ کسی ملک کو اپنے توسیع پسند پڑوسی کی تھوپی ہوئی جارحیت کے خلاف اپنا دفاع کرنا پڑے۔"

"یہ بھی درست ہے۔ اکثر مدافعانہ جنگیں بھی لڑی جاتی ہیں۔" کمال نے تبصرہ کیا۔

"نظریاتی اور عقائد کا اختلاف بھی جنگوں کا سبب ہوتا ہے۔" یہ رئیس کی آواز تھی۔

"ہاں، ہوتا ہے۔ اس کے لئے صلیبی جنگوں کی مثال دی جا سکتی ہے لیکن مجھے یقین ہے کہ تمہارے ذہن میں یہ نہیں تھا۔ تمہارا دھیان جنگ بدر اور احد کی طرف بھی نہیں گیا ہوگا۔ اس لئے مجھے یہ بتاؤ کہ تم اس کے لئے کیا مثال دو گے؟"

"سرمایہ داروں اور کیمونسٹوں کی جنگ کی۔" رئیس نے کہا۔ "اور یہ بھی

ضروری نہیں کہ جنگ دو قوموں کے درمیان ہی ہو۔ جنگ مختلف اور متصادم آئیڈیالوجی رکھنے والے دو گروہوں کے درمیان بھی ہوتی ہے۔ جیسے شمالی اور جنوبی ویت نام.........."

"یا جیسے کفر و ایمان کی جنگ۔" کمال نے اس کی بات کاٹ دی۔ "یہ ہماری خوش قسمتی ہے کہ ایمان فتح یاب ہوا ورنہ آج دنیا میں صاحب ایمان لوگ موجود نہ ہوتے۔"

"ہم میں سے چند کی خوش قسمتی ہے کہ ویت نام میں بہتر آئیڈیالوجی والوں نے جنگ جیتی۔" رئیس نے کمال کی سنی ان سنی کر کے کہا۔ "اس لئے کہ وہاں سرمایہ داری کو شکست ہوئی۔"

"تم جس معاشرے میں رہتے ہو رئیس' وہاں کمیونزم کی کوئی گنجائش نہیں.........."

"میں جانتا ہوں۔ یہاں نام اسلام کا چلتا ہے مگر حکومت سرمایہ داری کی ہے۔" رئیس نے کہا۔ "یہاں امریکہ کے آشیرواد کے بغیر حکومتیں نہیں چلتیں۔"

"یہ کمیونسٹ معاشرہ ہوتا تو تمہیں اتنا بولنے کی اجازت بھی نہ ہوتی۔" کمال کا لہجہ زہریلا ہوگیا۔ وہ کہنا چاہتا تھا کہ رئیس کا باپ اسی امریکا نواز حکومت کا وزیر داخلہ ہے لیکن اس نے خود پر قابو رکھا۔ وہ ڈرتا نہیں تھا لیکن اس کے خیال میں اخلاقاً یہ رکیک حملہ ہوتا۔

"آپ تو اب بھی نہیں چاہتے کہ میں بولوں۔"

"نہیں۔ میں تم سے بولنے کا حق نہیں چھینوں گا۔"

"آپ کو اس کی ضرورت بھی نہیں۔ یہ حق تو ہمارا معاشرہ اور حکومت پہلے ہی چھین چکے ہیں۔ یہ طے کرلیا گیا کہ کیا اچھا ہے اور کیا برا۔ تبادلہ خیال کی.......... اختلاف کرنے کی گنجائش ہی نہیں چھوڑی گئی ہے۔ گھر میں ہر بات پر کہا جاتا ہے.......... ایسی باتیں نہیں کرتے بیٹے۔"

"اب گھر کا تو میں کچھ بھی نہیں کرسکتا۔" کمال نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "میں بہرحال کلاس میں طلباء کو تہذیب کے دائرہ میں رہتے ہوئے اختلاف کا حق دیتا ہوں لیکن



یاد رکھو' ہر معاشرہ اپنے تشخص کو ملحوظ رکھنے کی کوشش کرتا ہے۔ اسے اپنی بقا کا خیال رکھنا ہوتا ہے۔ اس کے نتیجے میں افراد پر کچھ پابندیاں عائد ہوتی ہیں۔"

"ہاں۔ معاشرہ جھوٹ اور کرپشن کے سہارے شخصی آزادی کو غصب کر کے اپنی بقاء کا اہتمام کرتا ہے۔" رئیس نے تند لہجے میں کہا۔

"میں نہیں سمجھتا کہ تمہیں شخصی آزادی کا حوالہ دینے کا حق حاصل ہے۔" کمال نے نرم لہجے میں ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ "اس لئے کہ آنجہانی روس کی اور تمام کمیونسٹ ممالک کی تاریخ گواہی دیتی ہے کہ وہاں شخصی آزادی کا تصور ہی نہیں تھا۔"

"میں اپنے معاشرے کی بات کر رہا ہوں۔"

"معاشرہ افراد سے بنتا ہے اور کوئی انسان خامیوں سے مبرا نہیں۔ لہٰذا معاشرہ بھی خرابیوں سے پاک نہیں ہوتا۔ افراد اپنی اصلاح کرلیں تو معاشرہ برائیوں سے پاک ہوجائے گا۔ اب بولو' میں اپنی بات آگے بڑھاؤں؟"

"میں آپ کو روک تو نہیں سکتا۔"

کمال اس بحث کو جاری رکھنا چاہتا تھا لیکن پھر اس نے اس خیال کو جھٹک دیا۔

"بہت سے عظیم مصنفوں نے اپنے جنگ کے تجربات کو ادب میں پیش کیا ہے۔" اس نے کہا۔ "ان کی بڑی اہمیت ہے۔ ہم ان کے حوالوں سے انسانی رویوں کی اسٹڈی میں مدد حاصل کرتے ہیں۔"

"لیکن مغرب کے حوالے میں ہی.........." رئیس نے پھر مداخلت کی۔

"دکھوں' تکلیفوں اور مصائب پر انسانی ردعمل کو مشرق اور مغرب میں تقسیم نہیں کیا جاسکتا۔ آنسو مغرب میں مشرق سے مختلف نہیں ہوتے اور تمہیں جنگ کا تجربہ نہیں ہے اس لئے تمہیں دوسروں کے حوالوں سے سیکھنا اور سمجھنا ہوگا۔"

"یہ بات آپ میرے اور سب کے لئے نہیں' صرف اپنے لئے کہیں۔"

"تمہیں اپنی رائے قائم کرنے کا حق ہے۔"

"کاش آپ کبھی مجھے اس کے اظہار کا موقع بھی دیں۔"

کمال نے اس بار اسے نظرانداز کردیا۔ "میں اب جو کچھ کہنے والا ہوں' میرا خیال

ہے اس سے کوئی اختلاف نہیں کر سکے گا۔" اس نے کہا۔ "اپنی ضرورتوں کے تحت صدیوں سے ایک دوسرے سے نبرد آزما قومیں اب مفاہمت کے ذریعے اپنے اختلافات طے کر رہی ہیں۔ وہ ایک مشترکہ مفاد کے تحت ایک دوسرے سے تعاون کر رہی ہیں۔ وہ مشترکہ مفاد ہے بقا۔ جیو اور جینے دو۔ اس لئے کہ اب جنگ دنیا کو فنا کے غار میں دھکیل سکتی ہے اور مشترکہ مفاد ہے ایک دوسرے سے تجارت اور اپنی اپنی خوش حالی۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ جنگ کے خطرات کم ہوتے جا رہے ہیں۔ امن کے امکانات روشن ہوتے جا رہے ہیں۔"

"لیکن نظریاتی اختلافات پر سمجھوتا نہیں ہو سکتا۔" رئیس نے کہا۔

"ہر چیز پر سمجھوتا ممکن ہے۔" کمال بولا۔ "اب امریکا اور روس کو ہی دیکھ لو............"

"سب دکھاوا ہے۔ آخر میں دیکھئے گا............"

"یہی رویہ تو جنگ کی طرف لے جاتا ہے۔"

"اور سمجھوتے معاشرے کو اخلاقی اعتبار سے کمزور کر دیتے ہیں۔"

"تم اپنی عمر سے بہت بڑی باتیں کرتے ہو۔"

"یہ بات آپ اس لئے کہہ رہے ہیں کہ آپ یہ باتیں نہیں کر سکتے۔ ویسے بھی ذاتی طور پر تو آپ جنگ کے بارے میں کچھ بھی نہیں جانتے۔"

کمال ہچکچایا۔ اسے اس موضوع کی طرف گھسیٹا جا رہا تھا جس پر وہ بات کرنا نہیں چاہتا تھا لیکن وہ چپ بھی نہیں رہ سکتا تھا۔ "میں ایک جنگ لڑ چکا ہوں اور جنگ کے بارے میں سب کچھ جانتا ہوں۔"

"ہاں۔ ۷۱ء میں شاید آپ فوج میں کلرکی کر رہے ہوں گے۔"

اب پیچھے ہٹنا کمال کے لئے ناممکن تھا۔ پوری کلاس کا تجسس بھڑک اٹھا تھا۔

"نہیں۔ میں نے عملی طور پر جنگ میں حصہ لیا تھا۔" اس نے کہا۔

"آپ نے دشمن کے کسی فوجی کو مارا بھی تھا؟" یہ سوال نازیہ نے کیا تھا۔

"میں اس موضوع پر بات نہیں کرنا چاہتا۔"



"اس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ آپ کس طرح کے فوجی تھے۔" رئیس نے حقارت سے کہا۔

"میں نے موت اور تباہی و بربادی کو بہت قریب سے دیکھا ہے۔" کمال کا لہجہ مدافعانہ ہو گیا۔ "اور جنگ میں لوگ ایک دوسرے کو مارتے ہیں لیکن کسی کاز کے لئے۔ اس میں ذاتیات کا دخل نہیں ہوتا۔ میں وہ سب کچھ بھول جانا چاہتا ہوں۔"

"آپ لوگوں نے مشرقی پاکستان ہار دیا............" رئیس نے جارحانہ انداز میں کہا۔

"وہ فوج کا نہیں، اقتدار کے بھوکے سیاستدانوں اور ایک جنرل کا کیا دھرا تھا۔ فوج تو خواہ مخواہ رسوا ہوئی۔" کمال نے تند لہجے میں کہا۔

"تب تو آپ جنگی قیدی بھی رہے ہوں گے؟"

"ہاں۔ لیکن میں اس پر بات نہیں کرنا چاہتا............"

"ظاہر ہے۔ وہ تو آپ کی بزدلی کا ثبوت ہوا نا............"

کمال کا جی چاہا کہ اس پر برس پڑے، اسے بے نقط سنا ڈالے۔ وہ حد سے گزر گیا تھا لیکن اس نے جیسے تیسے خود کو قابو میں رکھا۔ "تم لوگ کتابیں کھولو اور پڑھنا شروع کر دو۔ مجھے اور رئیس کو باہر ہال میں جا کر کچھ تبادلہ خیال کرنا ہے۔"

وہ اور رئیس دروازہ بند کر کے باہر نکل آئے۔ کمال دروازے سے قریب ہی رہا تاکہ کلاس کی آوازیں بھی سن سکے۔ "دیکھو رئیس! ہر بات کی ایک حد ہوتی ہے۔" اس نے نرم لہجے میں کہا۔ "تم جانتے ہو کہ مجھے معقولیت سے بحث کرنا اچھا لگتا ہے لیکن نامعقولیت مجھے پسند نہیں۔ تم مجھے بتاؤ، تمہارا مسئلہ کیا ہے؟"

"مجھے بچوں کی طرح پڑھایا جانا پسند نہیں۔ آپ ہمیں دنیا کی تصویر اپنی آنکھوں سے دکھانے کی کوشش کرتے ہیں۔ ہماری بات سنی نہیں جاتی۔"

کمال مسکرا دیا۔ "مجھے افسوس ہے کہ تم نے یہ تاثر لیا لیکن میں تمہیں دنیا کی تصویر دوسرے بڑے لوگوں، بڑے مصنفوں کی آنکھوں سے دکھانے کی کوشش کرتا ہوں اور حوالے بھی دیتا ہوں۔ میں نے کبھی اپنے نظریات تم پر نہیں تھوپے۔ اگر تم ایسا سمجھتے ہو تو ممکن ہے ایسا ہو لیکن غیر ارادی طور پر ہی ہو سکتا ہے۔ ایسا ہے تو میں معذرت خواہ

ہوں۔"

"آج آپ معذرت کریں گے اور کل پھر یہی کریں گے۔"

کمال سناٹے میں آگیا۔ یہ مغرب کے طرز تعلیم کی خرابیوں میں سے ایک تھی۔ کوئی عام اسکول ہوتا تو یہ نہیں ہو سکتا تھا۔ جو کچھ اساتذہ طلباء سے کہتے تھے' یہاں ایک طالب علم اپنے استاد سے کہہ رہا تھا۔ یہاں طلباء کو خوداعتمادی دی جاتی تھی۔ یہ نہیں سوچا جاتا تھا کہ خوداعتمادی اور بدتمیزی کے درمیان حد فاصل بھی مقرر ہونی چاہئے۔ بہرحال اس نے بڑے تحمل سے کہا۔ "مجھے یقین ہے کہ ایسا ہوا تو تم مجھے یاد دلا دو گے۔ اب ہمارے درمیان جنگ بندی ہو جانی چاہئے تاکہ دوسرے طلباء کی پڑھائی کا نقصان نہ ہو۔"

رئیس کو اپنے ٹیچر کی نرمی کے ہاتھوں شکست کا احساس ہو رہا تھا اور شکست اسے قبول نہیں تھی۔ اس نے کہا۔ "آپ مجھے ناپسند اس لئے کرتے ہیں کہ میں آپ کی یک طرفہ گفتگو میں مداخلت کرتا ہوں۔"

"یہ تمہارا نقطہ نظر ہے۔ اب تم اپنے بارے میں میری رائے بھی سن لو۔" کمال نے کہا۔ "بنیادی طور پر تم اچھے لڑکے ہو لیکن تم اس کو چھپانے کی سرتوڑ کوشش کرتے ہو۔ تم بال بڑھاتے ہو' میلے کپڑے پہنتے ہو اور تم ذہین ہو۔ بلکہ شاید تم میری کلاس کے ذہین ترین طلباء میں سے ہو لیکن تم دوسروں پر اپنی اصل شخصیت ظاہر کرنے سے ڈرتے ہو۔ مگر تمہیں دوسروں کی توجہ چاہئے۔ اس کے لئے تم کپڑوں سے بے پروائی کرتے ہو۔ کلاس میں تندو تیز بحث کرتے ہو۔ رئیس.......... ہم جانتے ہیں کہ تم زندہ انسان ہو۔ دوسروں کو خود کو پسند کرنے کا موقع بھی دو۔"

رئیس کا چہرہ فق ہو گیا تھا۔ وہ ہکلانے لگا۔ "آپ نے.......... میری کوئی بات.......... نہیں سنی۔ سب ٹیچر ایک.......... جیسے ہوتے ہیں۔" اس سے اور کچھ نہیں کہا گیا۔ وہ تیز قدموں سے زینوں کی طرف بڑھ گیا۔ کمال اسے جاتے دیکھتا رہا۔ اس نے اپنا فرض پورا کر دیا تھا۔ اس نے رئیس کو آئینہ دکھا دیا تھا۔ اب وہ حقیقت تسلیم کرے نہ کرے۔ وہ جانے۔

وہ پلٹا اور دروازہ کھول کر کلاس روم میں چلا گیا۔



☆-----------☆-----------☆

بابر فلیٹ کے ڈرائنگ روم میں اسلحے کا ڈھیر جمع کئے بیٹھا تھا۔ سب لوگ اس کے گرد جمع تھے۔ "میں اب تم لوگوں میں اسلحہ تقسیم کروں گا۔" اس نے کہا۔ "تم میں سے ہر ایک کے پاس ایک رائفل اور ایک ہینڈ گن ہو گی۔ انہیں ہر وقت اپنے پاس رکھنا۔ ہر گن لوڈ ہے اور سیفٹی کیچ ہٹا ہوا ہے۔ اسے ہٹا ہی رہنے دینا۔ میرے پاس تم لوگوں کے لئے ایمونیشن بیلٹس بھی ہیں۔ میرے اور مشکور کے پاس شاٹ گنیں ہوں گی۔ تم لوگوں کو رائفلوں کے لئے دو فاضل کلپ ملیں گے۔ میں نے اتنی مشق کرا دی ہے کہ یقین ہے' کلپ تبدیل کرنے میں تم لوگوں سے غلطی نہیں ہو گی۔ اس کے علاوہ تم میں سے ہر ایک کو تین دستی بم دیئے جائیں گے۔" اس نے فرش پر رکھے ہوئے صندوق میں ہاتھ ڈالا اور ایک دستی بم نکالا۔ "یہ تمہاری ایمونیشن بیلٹ سے کلپ ہوں گے۔ ان کا استعمال بھی تمہیں آتا ہے۔ رِنگ کھینچو گے تو بم تیار۔ بس پھر ہینڈل ریلیز کرنا اور انہیں اچھال دینا ہو گا۔ اس کے لئے تمہارے پاس دس سیکنڈ کی مہلت ہو گی۔ بم پھینک کر خود زمین پر لیٹ جانا۔ کسی کو کچھ پوچھنا ہے؟"

شہلا نے سر اٹھا کر دیکھا۔ "ہمیں ان چیزوں کو استعمال کب کرنا ہو گا؟"

"یہ تمہیں معلوم ہو جائے گا جب کوئی اور چارہ نہ رہے تب یہ کام آئیں گے۔" بابر نے کہا اور اپنی دستی گھڑی پر نظر ڈالی۔ "اب ہماری روانگی میں ایک گھنٹہ ہے۔ یہاں سے ہر سراغ مٹا کر نکلنا ہے۔ یہاں ہمیں کوئی ایسی چیز نہیں چھوڑنی جس سے پولیس کو مدد مل سکے۔ جو کچھ جلایا جا سکتا ہے اسے جلا ڈالو۔ کپڑوں سے لیبل ہٹا دو۔ کوئی سراغ نہیں چھوڑنا ہے.........."

وہ پندرہ منٹ تک بولتا رہا۔ اس کی آواز ہر گزرتے لمحے کے ساتھ پُرجوش ہوتی گئی۔ اس کے ہونٹ بھنچے ہوئے تھے۔ نذیر نے خود کو ٹٹولا لیکن اس کے اندر کوئی جذبہ نہیں تھا۔ بابر بولے جا رہا تھا۔ وہ بتا رہا تھا کہ یہ محض آغاز ہے۔ اس کے پاس مختلف جیلوں میں موجود سزا کاٹنے والے پچاس مجرموں کے نام ہیں۔ اس پہلی کامیابی کے بعد یہ تمام مل کر درجنوں یونٹ بنائیں گے۔ ایک سال کے اندر اندر وہ کسی حکومت کی طرح منظم اور

مستحکم ہوجائیں گے۔ کراچی سے پشاور تک یونٹوں کا جال بچھ جائے گا۔ یونٹ ایک جگہ کارروائی کرکے دوسری جگہ پہنچ جائیں گے۔ کارروائیوں کا لامتناہی سلسلہ ہوگا اور دولت کا انبار ہوگا۔ ملک کے خزانے میں اتنی دولت نہیں ہوگی جتنی اس تنظیم کے پاس ہوگی۔ ان کی ٹیکنک ہوگی۔ ہٹ اینڈ موو۔ وار کرو اور نودو گیارہ ہوجاؤ۔ یہ یونٹ بس چار پانچ کارروائیاں کرے گا۔ پھر اس کے اراکین کی حیثیت ملکی کابینہ کی سی ہوگی۔ پھر وہ ملک سے باہر بھی یونٹ بنائیں گے۔ اپنا دائرہ وسیع کریں گے.......... اور بالآخر پوری دنیا پر چھا جائیں گے..........

نذیر کو بابر کی آنکھوں میں جانی پہچانی چمک نظر آئی۔ جیسے وہ اپنی آنکھوں سے یہ سب کچھ ہوتے دیکھ رہا ہو مگر اس بار نذیر نے بابر کی گفتگو سے ہپناٹائز ہونے سے انکار کردیا۔ اس نے اس کے لفظوں کو نظرانداز کردیا اور اپنی توجہ اس کے چہرے اور آنکھوں پر مرکوز کردی۔ وہ خاص طور پر اس کی آنکھوں کو دیکھ رہا تھا۔ ان میں چمک تھی لیکن ریاکاری بھی تھی۔ وہ پہلا موقع نہیں تھا کہ نذیر کو بابر کی سچائی اور خلوص پر شبہ ہوا ہو۔ کبھی کوئی اتفاقی نظر یا لہجے میں آنے والی تبدیلی لفظوں سے کہیں بڑھ کر کچھ بتا دیتی ہے۔ بابر جب کسی کو اذیت سے دوچار کرنے والا ہوتا تھا یا کسی اور کو ایسا کوئی کام تفویض کرتا تھا تو اس کی خوشی دیدنی ہوتی تھی اور اس وقت وہ غیر محتاط بھی ہوجاتا تھا۔ نذیر جانتا تھا کہ بابر گھٹیا اور بے رحم آدمی ہے.......... اور یہی نہیں، وہ اپنے گھٹیا پن اور بے رحمی سے خوشی بھی حاصل کرتا ہے۔

وہ فلیٹ سے سب کچھ صاف کرکے نکلے۔ نذیر نے یونٹ کو اتنا طاقتور کبھی نہیں دیکھا تھا۔ انہوں نے ایمونیشن بیلٹس باندھی ہوئی تھیں اور بیلٹ سے دستی بم یوں لٹک رہے تھے جیسے درخت کی شاخ پر پکے ہوئے پھل۔ بابر اور مشکور کی شاٹ گنیں ان کی گود میں رکھی ہوئی تھیں۔ وہ سب ایک جیسے لباس میں تھے۔ جینز، خاکی شرٹس اور پیراشوٹ جیکٹس۔ سروں پر موزوں کی ٹوپیاں اور بڑے دھوپ کے چشمے بابر کا اختراعی اضافہ تھے۔ نذیر نے حیرت سے دیکھا۔ اب وہ سب بالکل ایک سے لگ رہے تھے۔ کسی کی کوئی شناخت نہیں رہی تھی۔ بس فرق تھا تو صرف قدوقامت اور جسامت کا۔ نذیر کو تحفظ کا

بھرپور احساس ہونے لگا۔

وہ سب چرائی ہوئی اسٹیشن ویگن میں تھے۔ کار وہ راولپنڈی میں ہی چھوڑ آئے تھے۔

☆============☆============☆

آہٹ محسوس کرکے کمال نے لیکچر دیتے دیتے دروازے کی طرف دیکھا۔ اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ دروازے میں ایک شخص کھڑا تھا۔ اس کے ہاتھ میں شاٹ گن تھی جس کا رخ اس کے پیٹ کی طرف تھا۔ اس کا پہلا ردعمل حیرت کا تھا۔ پھر اس نے سوچا، کہیں یہ رئیس سے گزشتہ روز کی گفتگو کا نتیجہ تو نہیں۔ پھر اسے خیال آیا کہ ہو نہ ہو یہ مذاق ہے لیکن اسے کسی نتیجے پر پہنچنے کا موقع نہ مل سکا۔

"مسٹر کمال، اگر آپ اپنی کرسی پر جا بیٹھیں تو مجھے خوشی ہوگی۔ ہم کچھ عرصے کے لئے آپ کی کلاس روم مستعار لے رہے ہیں۔ بدقسمتی سے آپ اور آپ کے طلباء کلاس روم میں شامل ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ آپ سب پُرسکون اور خاموش رہیں۔ خاموش بیٹھنے کے سوا آپ کے پاس کوئی چارہ نہیں۔ ہم آپ سے تہذیب اور تعاون کے متمنی ہیں لیکن آپ کی طرف سے مزاحمت یا کوئی متشددانہ کارروائی ہوئی تو آپ اس کے لئے ہمیں تیار پائیں گے۔ اب آپ تشریف رکھئے۔"

کمال کو وہ سب عجیب سا لگ رہا تھا۔ تاہم وہ بیٹھ گیا۔ اس نے دیکھا کہ پوری کلاس پر سکتہ طاری ہے۔ شاٹ گن نے انہیں دہلا کر رکھ دیا تھا۔ اس کا ہنسنے کو جی چاہا لیکن اس وقت تک اسے صورت حال کی سنگینی کا احساس ہوچکا تھا۔ وہ سب کچھ مذاق نہیں تھا۔ نہ ہی وہ کوئی ڈراؤنا خواب تھا۔ یہ الگ بات کہ وہ کسی اعتبار سے بھی حقیقت نہیں لگتا تھا۔ اس مداخلت کار کے چہرے پر واحد قابل شناخت نقوش اس کے پتلے پتلے ہونٹ تھے۔ اس کے علاوہ کچھ بھی نظر نہیں آرہا تھا۔

اسی وقت آگ کے خطرے والا الارم چلانے لگا۔ کمال بری طرح چونکا۔

"آپ سب بیٹھے رہیں۔" شاٹ گن بردار نے کہا۔ "یہ الارم آپ کے لئے نہیں ہے۔"

☆-----------☆-----------☆

نذیر نے آگ کے خطرے والا الارم کھینچا اور منتظر رہا۔ اسے یقین نہیں آرہا تھا کہ سب کچھ اتنی آسانی سے ہوگیا ہے۔ وہ وین کو اسکول کے مشرقی دروازے سے لے کر احاطے میں داخل ہوئے۔ انہوں نے اپنا تمام سامان اور خوراک کا ذخیرہ نیچے اتارا۔ پھر مشکور تیسری منزل پر جانے کے لئے زینوں کی طرف چل دیا۔ نذیر نے وین پارک کردی۔ مشکور نے آکر اطلاع دی کہ میدان صاف ہے تو وہ چاروں سامان اٹھاکر تیسری منزل کے فیکلٹی روم کی طرف چل دیئے جو سنسان پڑا تھا۔ فیکلٹی روم پر قبضہ کرتے ہی بابر کوریڈور میں نکلا اور آخری کلاس روم میں داخل ہوگیا۔ سب کچھ منصوبے کے مطابق ہوا تھا۔

بابر کے جانے کے دو منٹ بعد نذیر نے سر باہر نکال کر جائزہ لیا اور پھر قریبی فائر الارم کا لیور کھینچ دیا۔ پھر وہ تماشا دیکھتا رہا۔ کلاسوں سے گھبرائے ہوئے طلباء اور ٹیچر نکلے اور زینوں پر ہنگامہ برپا ہوگیا۔ سب بیک وقت باہر نکلنا چاہ رہے تھے۔ اس معاملے میں بھی بابر کی پیش گوئی درست ثابت ہوئی تھی۔ چند منٹ کے اندر کلاسوں کی روشنیاں بجھ گئیں اور تمام طلباء باہر نکل گئے۔ جیسے ہی وہ منزل خالی ہوئی نذیر نے باہر نکل کر چیک کیا کہ تمام کلاسیں خالی ہو چکی ہیں یا نہیں۔ پھر واپس آکر اس نے رپورٹ دی۔

"اب ایک ایک بیگ لو اور اسے ہر زینے پر تین سیڑھیاں نیچے رکھ دو۔" نذیر نے ہدایت دی۔ یہ ہدایت اسے بابر سے ملی تھی۔ "بیگ رکھنے کے بعد چیک کرلینا کہ ریڈیو آن ہے یا نہیں۔ ریڈیو آن ہونا چاہئے۔ یہ کہہ کر وہ خود درمیانی زینوں کی طرف چل دیا۔ بم کا بیگ چوتھی سیڑھی پر رکھتے ہوئے اسے قریب ہی کسی کی موجودگی کا احساس ہوا۔ اس نے سر گھما کر دیکھا تو ایک نوجوان عورت کو سامنے کھڑا پایا۔ "کیا بات ہے؟ کیا چاہتی ہو؟" اس نے پوچھا۔

"میں کمال کو لینے کے لئے واپس آئی ہوں۔" عورت بولی۔

نذیر ایک قدم پیچھے ہٹا اور اس نے عورت پر رائفل تان لی۔ "کون کمال؟"

"کمرہ نمبر ۱۲ کا ٹیچر۔"

"وہ تو نیچے نہیں آسکتا لیکن میرا خیال ہے، تم اوپر آجاؤ۔"



صوفیہ پیچھے ہٹنے لگی۔ "نہیں.........."

"سنو۔ مجھے مجبور نہ کرو۔ میں تم پر گولی نہیں چلانا چاہتا۔"

"مجھے نہیں معلوم کہ تم یہاں کیا کررہے ہو مگر مجھے اس میں ملوث مت کرو۔"

"بہتر یہی ہے کہ اوپر آجاؤ۔ تم نہ چاہتے ہوئے بھی ملوث ہو چکی ہو۔"

"مجھے جانے دو.........."

"اب تم اوپر آجاؤ محترمہ۔ ورنہ میرے ہاتھوں ضائع ہوجاؤ گی۔"

صوفیہ پلٹی اور سیڑھیوں پر نیچے کی طرف بھاگی۔ اسی لمحے اسے احساس ہوا کہ گولیاں اس کے سر کو چھوتی ہوئی گزری ہیں۔ وہ خوف سے اپنی جگہ جم کر رہ گئی۔ نذیر نے آکر اسے بازو سے تھاما اور گھسیٹتا ہوا اوپر لے چلا۔ اب صوفیہ میں مزاحمت کی طاقت نہیں تھی۔ اوپر پہنچ کر اس نے شہلا کو پکارا۔ "شہلا' یہاں آؤ۔ اسے کلاس میں لے جاؤ اور دوسروں کے ساتھ جمع کرادو۔"

شہلا فیکلٹی روم سے نکلی۔ اس نے رائفل سے صوفیہ کو کور کرلیا۔ "اسے کیوں دھرلیا ہے تم نے؟" اس نے پوچھا۔

"میری مرضی۔ بس اسے لے جاؤ۔" نذیر نے کہا اور صوفیہ کو شہلا کی طرف دھکیل دیا۔

شہلا صوفیہ کو لے کر آخری کلاس روم کی طرف بڑھ گئی۔ نذیر فیکلٹی روم میں چلا گیا۔ مشکور اس کے پیچھے پیچھے تھا۔ اسے فائرنگ کی آوازوں سے تشویش ہوئی تھی۔

"مشکور.......... یہ زنجیر لے جاؤ اور بم کے بیگ کو اس طرف کونے والے زینے کی ریلنگ سے باندھ دو۔" نذیر نے کہا۔ "ذرا ڈھنگ سے باندھنا۔ یہ نہ ہو کہ کوئی آئے اور بیگ کھول کر چلتا بنے۔"

☆-----------☆-----------☆

پرنسپل جمیل الرحمن نے اپنے کمرے میں فائر الارم کی آواز سنی تو وہ چونک کر اٹھا۔ اس نے سوچا' پھر کسی بچے نے شرارت کر ڈالی ہے۔ ایسا اکثر ہوتا تھا۔ کوئی الارم بجادیتا اور کلاسیں باہر گراؤنڈ میں پہنچ جاتیں۔ اس کے تدارک کی کوئی تدبیر اسے آج تک

نہیں سوجھی تھی۔ وہ بیرونی آفس میں آیا تو شیشے کی دیوار سے اسے پندرہ سو طلباء کا ہجوم نظر آیا۔ "میں آل کلیئر کا الارم بجادوں؟" سکریٹری مسز جعفری نے اس سے پوچھا۔

"رہنے دو۔ میں جاکر الارم چیک کروں گا اور اسے آف کردوں گا۔" جمیل الرحمٰن نے کہا۔

وہ باہر کاریڈور میں نکل آیا اور الارم چیک کئے۔ مخالف سمت سے اسے پی ٹی آئی مظفر خان آتا نظر آیا۔ "طلباء تو سب نکل آئے ہیں۔" مظفر خان نے کہا "تیسری منزل کا الارم ہوگا۔ کیوں کہ ستار صاحب نے باہر آتے ہوئے دوسری منزل کے تمام الارم چیک کرلئے تھے۔"

وہ دونوں کونے والے زینوں کی طرف چل دیئے۔ "آج دن کا آغاز بہت اچھا ہوا تھا۔" جمیل الرحمٰن نے کہا۔ "ہر طرف سکون تھا۔ کلاسوں میں حاضری بہت اچھی تھی۔ پارکنگ لاٹ میں چھپ کر سگریٹ پیتا ہوا بھی کوئی نظر نہیں آیا مگر مجھے یقین تھا کہ یہ سکون قائم رہنے والا نہیں۔" وہ تیسری منزل کی لینڈنگ سے مڑے۔ جمیل الرحمٰن کے منہ سے نکلا۔ "خدا کی پناہ!" شکور کی شاٹ گن اس کے چہرے سے بمشکل چند انچ دور تھی۔

"رک جاؤ.......... اور واپس چلے جاؤ۔" مشکور غرایا۔ "ورنہ تمہارا بھیجا اڑا دوں گا۔"

"یہ ہو کیا رہا ہے؟" مظفر خان تیزی سے آگے بڑھا۔

"پیچھے ہٹو۔"

جمیل الرحمٰن کے لئے اتنا کافی تھا۔ انہیں اندازہ ہوگیا تھا کہ کوئی سنگین نوعیت کی گڑبڑ ہے اور وہ اس سلسلے میں کچھ نہیں کرسکتے۔ بے بس ہیں۔ وہ پیچھے ہٹنے لگا۔

"مجھے نہیں معلوم کہ یہ کیا چکر ہے لیکن میں پیچھے ہٹنے والا نہیں۔" مظفر خان نے کہا اور سیڑھیاں چڑھ کر مشکور کی طرف بڑھنے لگا۔

"ٹھہرو۔" جمیل الرحمٰن نے اس کا ہاتھ تھام کر اسے روکنے کی کوشش کی لیکن مظفر خان نے جھٹکے سے ہاتھ چھڑالیا۔ وہ صرف تین سیڑھیاں چڑھا تھا کہ کان پھاڑ د



والا دھماکا ہوا اور وہ نیچے لینڈنگ پر آگرا۔ جمیل الرحمٰن پہلے ہی پلٹ کر شاٹ گن کی رینج سے دور سیڑھیاں اتر رہا تھا۔ وہ تیسری منزل سے پلٹا ہی تھا کہ اس کے سر کے اوپر دیوار سے گولیاں ٹکرائیں۔ دیوار سے پلاسٹر ادھڑا اور اس کے چہرے سے ٹکرایا۔

وہ اپنے آفس میں داخل ہوا تب بھی بھاگ رہا تھا۔ "پولیس کا فون نمبر ملاؤ۔" اس نے ہانپتے ہوئے مسز جعفری سے کہا۔

مسز جعفری نے دہشت بھری نظروں سے اس کے چہرے کو دیکھا۔ "ارے.......... آپ تو خون خون ہورہے ہیں۔"

"میں بالکل ٹھیک ہوں۔ تم نمبر ملاؤ۔" جمیل الرحمٰن نے دیوار سے ٹیک لگا کر اپنے جسم کے لرزے پر قابو پانے کی کوشش کی لیکن خوف کی ایک لہر نے اس کی کوشش کو ناکام بنادیا۔ مسز جعفری نے ریسیور اس کی طرف بڑھایا۔ اس وقت تک بھی وہ خود پر قابو نہیں پاسکا تھا۔

"میں پائن ووڈ کانونٹ اسکول کا پرنسپل بول رہا ہوں۔ جمیل الرحمٰن۔" اس نے لرزیدہ آواز سے کہا۔ "یہاں اسکول میں ایمرجنسی صورت حال ہے۔ عمارت کی تیسری منزل پر ایک مسلح آدمی موجود ہے۔ وہ ہمارے ایک ٹیچر کو پہلے ہی شوٹ کرچکا ہے۔ جلدی کریں.......... پلیز.......... کچھ کریں۔"

☆============☆============☆

مشکور کے دوسرے فائر سے پہلے ہی بابر کمرے سے نکل چکا تھا۔ فائر نذیر نے بھی کیا تھا لیکن بابر کو تشویش نہیں ہوئی تھی۔ نذیر سمجھ دار آدمی تھا لیکن مشکور کی شاٹ گن کی گرج نے اسے وحشت میں مبتلا کردیا۔ وہ جانتا تھا کہ مشکور کچھ بھی کرسکتا ہے۔ مشکور کو تو خون بہا کر خوشی ہوتی ہے۔ وہ زینوں پر پہنچا تو اس کے اندیشے کی تصدیق ہوگئی۔ لینڈنگ پر جو شخص پڑا تھا' اس کے سینے میں ایک چھوٹی کھڑکی جتنا مہیب خلا نظر آرہا تھا۔ اس میں شک وشبے کی کوئی گنجائش نہیں تھی کہ وہ مرچکا ہے۔ "کیا ہوا؟" اس نے مشکور سے پوچھا۔

"یہ مجھ سے ہاتھا پائی کررہا تھا۔ شاٹ گن چھیننا چاہ رہا تھا۔ میں نے اسے شہ

کر دیا۔" مشکور نے وضاحت کی۔

"اور دوسرا فائر؟"

"اس کے ساتھ ایک اور شخص تھا۔ وہ بچ نکلا۔" مشکور نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔

بابر تیزی سے پلٹا اور فیکلٹی روم کی طرف چل دیا۔ فیکلٹی روم پہنچ کر اس نے انٹر کام اٹھایا اور بزر دیا۔ دوسری طرف سے ایک نسوانی آواز ابھری۔ "اپنے پرنسپل سے بات کراؤ۔" پھر وہ انتظار کرتا رہا۔ مردانہ آواز سنتے ہی اس نے درشت لہجے میں کہا۔

"میں تمہیں تنبیہہ کر رہا ہوں۔ پولیس کو تیسری منزل سے دور ہی رکھنا۔ ورنہ یہ خون میں نہا جائے گی۔ تمہارے دو ٹیچر اور طلباء کی ایک پوری کلاس ہمارے قبضے میں ہے۔ ذرا سی بھی گڑبڑ ہوئی تو ان کی زندگی کی ضمانت نہیں دی جا سکے گی۔ تمہیں اندازہ بھی نہیں ہو سکتا کہ ہم کس قدر منظم ہیں اور ہماری پوزیشن کتنی مضبوط ہے۔"

ریسیور رکھنے کے بعد وہ باہر نکلا۔ شہلا اور نذیر راہداری میں موجود تھے۔ نذیر نے کہا۔ "میرا تو خیال تھا کہ خون خرابہ ذرا بھی نہیں ہوگا۔"

"ہم یہاں کرکٹ کھیلنے نہیں آئے ہیں۔ صورت حال ہمارے اندازے سے مختلف ہوگی تو خون بھی بہے گا۔" بابر نے تند لہجے میں کہا "تم اس لاش کو لے جا کر دوسری منزل پر ڈال دو۔ مجھے ڈر ہے کہ ہمارے اپنے پتے میز پر پھیلانے سے پہلے ہی اسکول پولیس والوں سے بھر جائے گا اور ہاں.......... ذرا مجھے ریڈیو دو۔"

شہلا ریڈیو لینے چلی گئی۔ بابر اور نذیر ٹہلتے ہوئے سیڑھیوں کی طرف بڑھے۔ وہ لاش کو گھسیٹتے ہوئے دوسری منزل پر لے گئے۔ لاش اپنے پیچھے ایک پگڈنڈی بناتی گئی۔ وہ واپس آئے تو شہلا ہاتھ میں ریڈیو لئے کھڑی تھی۔ بابر نے اس سے ریڈیو لیا اور بٹن دبایا۔

"ہیلو شہناز.......... میری آواز سن رہی ہو؟"

☆==========☆==========☆

شہناز اپارٹمنٹ کی کھڑکی میں کھڑی سڑک پار اسکول کے میدان کا جائزہ لے رہی تھی۔ وہ وہاں کی نقل و حرکت سے صورت حال کا اندازہ لگانے کی کوشش کر رہی تھی۔ طلباء ادھر ادھر پھر رہے تھے۔ ٹیچرز ایک ٹولی بنائے کھڑے تھے۔ اسکول کی عمارت سے



کوئی نکل کر آیا اور اس نے ٹیچروں سے کچھ کہا اور واپس چلا گیا۔ ایسا کئی بار ہوا۔ شاید ٹیچروں کے لئے ہدایات آ رہی تھیں پھر شہناز کو ایسا لگا کہ اس نے فائر کی آواز سنی ہے۔ اس کے جسم میں تھرتھری سی دوڑ گئی۔ اس نے دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کیا کہ وہ وہاں موجود نہیں ہے۔ بابر کی کال نے اسے بری طرح چونکا دیا "ہاں.......... میں سن رہی ہوں۔" اس نے گڑبڑا کر کہا۔

"پولیس یہاں پہنچنے والی ہے۔ مجھے ڈر ہے کہ وہ ہم پر دھاوا بول دیں گے۔ مجھے باخبر رکھنا۔"

"تم فکر نہ کرو۔ یہ بتاؤ' وہاں کیا ہو رہا ہے؟"

"مشکور نے ایک ٹیچر کو ختم کر دیا ہے۔ وہ ہیرو بننے کی کوشش کر رہا تھا۔" بابر نے بتایا۔ "باقی سب خیریت ہے۔"

"شہلا کا کیا حال ہے؟"

"فرسٹ کلاس۔ اب وہ بہادر ثابت ہو رہی ہے۔" بابر نے جواب دیا اور دل ہی دل میں کہا۔ اب اداکاری کی ضرورت جو نہیں رہی۔ "اور سنو شہناز' تم خاص طور پر چھت پر نظر رکھنا۔ ان کے پاس ہم تک پہنچنے کا وہی ایک راستہ ہے۔"

"ٹھیک ہے بابر۔"

رابطہ منقطع کر کے بابر باہر نکلا اور اس نے تینوں زینوں سے بندھے ہوئے چارجز کو اچھی طرح چیک کیا۔ اب وہ گھبرا رہا تھا۔ اگر سو ڈیڑھ سو پولیس والوں نے دھاوا بول دیا تو ڈائنامائٹ کے تین چارجز اور چند گنیں انہیں نہیں روک سکیں گی۔ "شہلا' تم کلاس روم میں چلی جاؤ اور مشکور کو یہاں بھیج دو۔" اس نے کہا۔ وہ مشکور کے آنے تک مضطربانہ انداز میں ادھر ادھر ٹہلتا رہا پھر وہ مشکور سے بولا۔ "ہم تینوں کو تینوں زینوں پر نظر رکھنی ہے۔ جھکے رہنا اور کھڑکی سے دور رہنا۔ اگر انہوں نے اوپر آنے کی کوشش کی تو میں چارجز اڑا دوں گا۔ ایسے میں تم بموں سے دور ہی رہنا۔" اس نے مشکور اور نذیر کو گھور کر دیکھا۔ "میں درمیانی سیڑھیاں سنبھالوں گا۔ تاکہ فیکلٹی روم اور فون کے قریب رہوں۔ بس اب جاؤ۔"

☆==========☆==========☆

کمال سناٹے کے سے عالم میں اپنی کرسی پر بیٹھا تھا۔ وقت جیسے ٹھہر گیا تھا۔ اس کے تمام طلباء بھی خاموش تھے۔ یوں بت بنے بیٹھے تھے' جیسے ابد کا حصہ بن گئے ہوں۔ کمال اٹھنا...... صوفیہ کے پاس جانا چاہتا تھا' جو کھڑکی کے سامنے کھڑی تھی لیکن وہ خواہش اور کوشش کے باوجود نہ ہل سکا۔ دروازے کے باہر ایک ہیولا دیوار سے ٹیک لگائے کھڑا تھا۔ کمال کو یقین تھا کہ وہ کوئی عورت ہے۔ اس کے ہاتھ میں رائفل تھی۔ رائفل کی بظاہر کوئی اوقات نہیں تھی۔ وہ انسان کا بنایا ہوا ہتھیار تھی اور اپنی مرضی سے کچھ نہیں کرسکتی تھی لیکن کمال اس کی ہلاکت خیزی سے آگاہ تھا۔ اس بھری پری کلاس کے لئے اجنبی ہاتھوں میں اس رائفل کی موجودگی مہلک تھی۔ اسی لئے وقت ٹھہر گیا تھا...... ساکت ہوگیا تھا! کمال کی سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ وہ کیا کرے۔ وہ کچھ کرنا چاہتا تھا۔ چاہے صرف کھڑا ہوجائے' لیکن وہ اس کے بس میں نہیں تھا۔

صوفیہ اچانک پلٹی اور اس کی میز کی طرف آئی۔ اسی لمحے باہر کھڑی عورت بھی اندر چلی آئی۔ صوفیہ نے اس سے کہا۔ "ہمیں بتاؤ تو کہ یہ سب کیا ہے؟"

عورت نے سر اٹھایا۔ دھوپ کا بڑے فریم کا چشمہ جیسے صوفیہ کو گھورتا رہا پھر وہ بولی۔ "تم لوگ کچھ عرصے یہاں قید رہو گے۔"

"چلو' کچھ نہ بتاؤ۔ ہمیں بات کرنے اور چلنے پھرنے کی اجازت تو دو۔ ہم یہاں غیر معینہ مدت تک یوں پتھر کے بت بن کر تو نہیں بیٹھ سکتے۔" صوفیہ نے کہا۔

"تم اپنی اپنی جگہ کھڑے ہوکر ہاتھ پاؤں کھول سکتے ہو۔" عورت بولی۔ "بات بھی کرسکتے ہو مگر آہستہ آہستہ...... لیکن کسی نے میرے قریب آنے کی کوشش کی تو میں اسے شوٹ کردوں گی۔"

کمال بھی سن رہا تھا۔ عورت کا لہجہ جذبات سے عاری تھا۔ اس نے سوچا' کاش میں اس عورت کی آنکھوں میں دیکھ سکتا۔ یہ جسمانی طور پر تو عورت لگتی ہے لیکن نسوانی نرمی اور جذبوں سے محروم ہے۔ یوں وہ بالکل اندھیرے میں تھا۔ اسے نہیں پتا تھا کہ اس کا سابقہ کس سے پڑا ہے۔



صوفیہ نے کرسی کھینچی اور کمال کے برابر میں بیٹھ گئی۔ "میری تو کچھ سمجھ میں نہیں آتا۔" وہ سرگوشی میں بولی۔ "یہ لوگ کیا کررہے ہیں آخر؟"

کمال کو عجیب سا لگا۔ وہ طلباء کو کلاس میں سرگوشی میں بات کرنے کو منع کرتا تھا لیکن اب خود ایسا کرنے پر مجبور تھا۔ "میں کیا بتاؤں۔ بس میں نے نظریں اٹھا کر دیکھا تو وہ مسلح شخص دروازے پر کھڑا تھا۔"

"تمہیں اندازہ ہے کہ یہ کتنے افراد ہیں؟"

"کچھ کہہ نہیں سکتا۔ اب تک میں تین مختلف افراد کو دیکھ چکا ہوں۔"

"میں چار کو دیکھ چکی ہوں۔ ایک نے مجھ پر گولی چلائی تھی۔ گولی دو انچ نیچے چلائی گئی ہوتی تو میں اس وقت یہاں موجود نہ ہوتی۔"

"تم کیسے آ پھنسیں یہاں؟"

"میں یہ دیکھنے آئی تھی کہ تم اپنی کلاس کو لے کر نیچے کیوں نہیں آئے ہو۔"

"کیا باقی سب کلاسیں نیچے پہنچ گئی ہیں؟"

"ہاں۔ پورا اسکول باہر میدان میں جمع ہے۔"

کمال نے پینٹ کی جیب سے سگریٹ کا پیکٹ نکالا۔ "پتا نہیں' یہ لوگ چاہتے کیا ہیں؟"

"پتا نہیں۔ اب تک میں تین فائروں کی آواز سن چکی ہوں اور جس شخص نے مجھ پر گولی چلائی تھی' میرے خیال میں وہ زینوں کی ریلنگ سے بم باندھ رہا تھا۔" صوفیہ کہتے کہتے رکی پھر بولی۔ "یہ لوگ جو کچھ بھی کررہے ہیں' اس میں بے حد سنجیدہ ہیں۔ ہم جتنی جلدی یہاں سے نکل جائیں' اتنا ہی بہتر ہے۔"

کمال نے سر اٹھا کر اسے دیکھا۔ "کوئی احمقانہ قدم اٹھانے سے پہلے ہمیں صورت حال کو سمجھنا چاہئے۔"

صوفیہ اور اس کے قریب جھک آئی۔ "ہم کھڑکیوں کے راستے نہیں نکل سکتے؟"

کمال نے کن انکھیوں سے رائفل بردار عورت کو دیکھا۔ "اس رائفل کی موجودگی میں تو ہم کچھ بھی نہیں کرسکتے۔"

اب کلاس میں آوازیں ابھر رہی تھیں۔ لڑکے کھڑے ہونے اور ہاتھ پاؤں کھولنے کی اجازت سے استفادہ کر رہے تھے۔ لڑکیاں آپس میں سرگوشیاں کرنے لگی تھیں۔ وہ آوازیں ذرا بلند ہوئیں تو رائفل بردار لڑکی مضطرب ہوگئی۔ کمال اس پر نظر رکھے ہوئے تھا۔ تاکہ لڑکی کے متشدد ہونے سے پہلے طلباء کو ٹوک سکے لیکن اس کی نوبت نہیں آئی۔ دور سے سائرن کی آواز سنائی دی' جو بڑھتی گئی۔ چند ہی لمحے بعد باہر رکنے والی گاڑیوں کے ٹائر چیخے۔ سائرن خاموش ہوگئے تھے۔ کمال کا اندازہ تھا کہ وہ کم از کم چھ گاڑیاں تھیں۔

گاڑیوں کے رکنے کے بعد سنگین خاموشی چھائی۔ یہ جاننے کے بارے میں کہ چکر کیا ہے؟ کمال کا تجسس اور بڑھ گیا!

☆============☆============☆

پرنسپل جمیل الرحمٰن نے اپنے آفس کے دروازے میں کھڑے ہو کر وہ منظر دیکھا۔ پولیس کی گاڑیاں پارکنگ ایریے میں رکیں۔ پولیس کے جوان اچھل کر اترے اور فوراً ہی انہوں نے گاڑیوں کی اوٹ میں پوزیشن سنبھال لیں۔ جمیل الرحمٰن کو صورت حال کی سنگینی کے باوجود وہ اچھا خاصا مسخرا پن لگا۔ وہ چند منٹ انتظار کرتا رہا کہ وہ اس کی طرف آئیں گے لیکن پھر اسے اندازہ ہوگیا کہ وہ آسانی سے اپنی پوزیشن چھوڑنے والے نہیں۔ چنانچہ وہ خود قریب ترین پولیس کار کی طرف بڑھ گیا۔

جمیل الرحمٰن اس طرف سے بھی پریشان تھا۔ یہ ضرور تھا کہ گزشتہ دس سال میں علاقے کی پولیس کو جدید خطوط پر استوار کیا گیا تھا لیکن علاقے میں بس چھوٹے موٹے جرائم ہی ہوتے تھے۔ یا خاندانی دشمنی کی بنیاد پر کوئی قتل ہوجاتا تھا۔ اس کے خیال میں مقامی پولیس ایسی منظم واردات سے نمٹنے کی اہلیت بہرحال نہیں رکھتی تھی۔ کیونکہ اس کا کسی سنگین چیلنج سے کبھی واسطہ نہیں پڑا تھا۔ جمیل الرحمٰن خود بھی اس مسخرے پن میں شامل ہوگیا۔ وہ قریبی کار کی اوٹ میں دبکے ہوئے انسپکٹر کے پاس اکڑوں بیٹھ گیا۔

"میں انسپکٹر اشفاق ہوں۔" پولیس افسر نے تعارف کرایا۔

"اور میں جمیل الرحمٰن ہوں.......... اس اسکول کا پرنسپل۔"

"اب آپ مجھے بتائیں کہ یہاں کی صورت حال کیا ہے؟"



جمیل الرحمٰن نے تیسری منزل کی طرف اشارہ کیا۔ "وہاں کم از کم دو مسلح افراد موجود ہیں۔ ان میں سے ایک نے ہمارے پی ٹی آئی کو شوٹ کیا ہے۔ اس نے مجھ پر بھی گولی چلائی تھی۔ اس کے فوراً بعد اس نے تیسری منزل کے فیکلٹی روم سے انٹرکام پر مجھ سے بات کی۔ اس نے دھمکی دی ہے کہ پولیس کو اسکول کی عمارت سے دور رکھا جائے ورنہ بڑا خون خرابہ ہوگا۔ انہوں نے دو ٹیچرز اور ایک پوری کلاس کو یرغمال بنایا ہوا ہے۔"

"کون سی کلاس ہے وہ؟"

"تیسری منزل پر کمرہ نمبر ۲۱ میں انگریزی کی کلاس ہے۔" جمیل الرحمٰن نے اشارہ کیا۔

"اور ان لوگوں کے مطالبات کیا ہیں؟"

"مجھے نہیں معلوم۔ انہوں نے بتایا نہیں۔"

انسپکٹر آہ بھر کے رہ گیا۔ "خیر یہ تو معلوم ہو ہی جائے گا۔ پہلے تو ہمیں دوسرے معاملات کی فکر کرنی ہے۔ یہاں موجود تمام لوگوں کو باہر نکالنا ہے۔ آپ ایسا کریں' تمام لڑکوں کو کرکٹ اسٹیڈیم میں جمع کرلیں پھر انہیں عقبی گیٹ سے نکالا جائے۔"

"بہت بہتر یہ کام ہوجائے گا۔"

"گڈ۔ جو طلباء ہوسٹل میں رہتے ہیں' انہیں فی الحال کسی اور اسکول میں پہنچایا جائے۔ یہ کام جلد از جلد کرلیں اور میں دیکھ رہا ہوں کہ آپ آزادانہ طور پر بلڈنگ میں آ اور جاسکتے ہیں۔ آپ انٹرکام پر ان سے رابطہ کریں اور پوچھیں کہ وہ کیا چاہتے ہیں۔ یہ بھی معلوم کریں کہ زخمی ٹیچر کو نکالا جاسکتا ہے یا نہیں۔ یہ بہت ضروری ہے۔"

"مجھے امید نہیں کہ مظفر خان زندہ ہوگا۔"

"کیوں؟"

"اسے صرف چند فٹ کے فاصلے سے شوٹ کیا گیا ہے اور وہ بھی شاٹ گن سے۔"

انسپکٹر اشفاق کی نظریں جھک گئیں۔ "ٹھیک کہتے ہیں آپ۔ امکان تو کم ہی ہے پھر

بھی ہمیں امید رکھنی چاہئے۔"

جمیل الرحمٰن اٹھ کھڑا ہوا۔ "اور اگر وہ تم سے بات کرنا چاہیں تو؟"

"ہمارے ایس پی صاحب آنے ہی والے ہیں۔ اس معاملے کو وہی نمٹائیں گے۔"

"ٹھیک ہے۔" جمیل الرحمٰن نے کہا اور بلڈنگ کی طرف چل دیا۔ جاتے ہوئے اس نے نظریں اٹھا کر تیسری منزل کی طرف دیکھا۔ وہاں اسے ایک سایہ سا نظر آیا۔ وہ اپنے دفتر میں داخل ہوا' جہاں مسز جعفری فون کے پاس بیٹھی اس کی واپسی کا انتظار کر رہی تھی۔ "باہر جاؤ اور ٹیچروں سے کہو کہ تمام طلباء کو کرکٹ اسٹیڈیم میں لے جائیں۔ میں انہیں وقتی طور پر کسی دوسرے سکول میں شفٹ کرنے کی بات کرتا ہوں۔ اب اس بلڈنگ میں کسی کو نہیں آنا ہے۔ تم بھی واپس نہ آنا۔" پھر اسے خیال آیا کہ اسکول کا اپنا ہاسٹل اسکول کی بلڈنگ سے خاصا دور اور محفوظ ہے۔

"اور آپ؟"

"اسکول کا پرنسپل بھی بحری جہاز کے کیپٹن کی طرح ہوتا ہے۔ اسے بھی جہاز کے ساتھ ڈوبنا ہوتا ہے۔" جمیل الرحمٰن کے ہونٹوں پر پھیکی سی مسکراہٹ نظر آئی۔

"اس کی ضرورت تو نہیں.........." مسز جعفری نے کہا۔

"مجھے یہاں کچھ کام کرنے ہیں پھر میں بھی نکل جاؤں گا۔ تم فکر نہ کرو۔" پرنسپل نے کہا اور اندرونی کمرے میں چلا گیا۔ اپنی کرسی پر بیٹھ کر وہ سوچتا رہا۔ اسے اپنے پیٹ میں گرہیں سی پڑتی محسوس ہو رہی تھیں۔ ایسا ہمیشہ ہوتا تھا۔ ایک ایسے اسکول کا پرنسپل ہونا کوئی آسان کام نہیں تھا' جو مغربی طرز پر چلایا جا رہا ہو اور جس میں بڑے اہم لوگوں کے بچے پڑھتے ہوں۔ مسائل ہی مسائل تھے' جن سے نمٹنا پڑتا تھا۔ مسائل کھڑے کرنے والے طلباء سے خوش اسلوبی سے نمٹنا' انتظامی مسائل حل کرنا اور ٹیچرز کا خیال رکھنا۔ یہ عہدہ ویسے ہی پھولوں کی سیج نہیں تھا کہ یہ نئی افتاد.......... اسے مظفر خان کا خیال آیا تو پریشانی اور بڑھ گئی۔

اس نے ہاسٹل کی میٹرن سے بات کرنے کے لئے ریسیور اٹھایا۔

☆==========☆==========☆



بابر کھڑکی سے ہٹا اور فیکلٹی روم کی طرف چل دیا۔ وہ یہ فیصلہ نہیں کر پا رہا تھا کہ دوبارہ پرنسپل سے خود رابطہ کرے یا ان کے رابطہ کرنے کا انتظار کرے۔ وہ جاننا چاہتا تھا کہ باہر کیا ہو رہا ہے۔ پرنسپل اور پولیس کے درمیان کیا طے پایا ہے۔

کمرے میں پہنچ کر اس نے دوطرفہ ریڈیو کا بٹن دبایا۔ "کہو' باہر کیا ہو رہا ہے؟" اس نے پوچھا۔

شہناز کی بے حد صاف اور واضح آواز سنائی دی۔ "طلباء کرکٹ اسٹیڈیم کی طرف جا رہے ہیں۔ پارکنگ ایریے میں چھ پولیس کاریں کھڑی ہیں۔ پانچ پولیس کاریں اسکول کی عمارت کے باہر سڑک پر موجود ہیں۔ ایک منٹ.......... ایک اور گاڑی اسکول میں داخل ہو رہی ہے.......... پولیس کی ہی گاڑی ہے اور ہاں.......... ' ایمبولنس بھی اسکول میں داخل ہوئی ہے۔"

"پولیس والے کیا کر رہے ہیں؟" بابر نے پوچھا۔

"وہ بس اپنی گاڑیوں کے پیچھے چھپے ہوئے ہیں۔"

"صورت حال میں کوئی تبدیلی ہو تو مجھے فوراً اطلاع دینا۔"

ریڈیو آف کرکے بابر نے کرسی کی پشت گاہ سے ٹیک لگالی۔ چند ہی لمحے ہوئے ہوں گے کہ انٹر کام کا بزر چیخا۔ تین چار بزر کے بعد اس نے ریسیور اٹھایا۔ "تم یقیناً جمیل الرحمٰن ہوگے۔" اس نے کہا۔ "ہاں مجھے بتاؤ کہ کیا صورت حال ہے؟"

"صورت حال تو تم مجھے بتاؤ گے۔" دوسری طرف سے کہا گیا۔ "ظاہر ہے' تم خود کو مجھ سے متعارف تو کرانے سے رہے۔"

"اس کے بعد تم پوچھو گے کہ میں کیا چاہتا ہوں۔ ان گھسے پٹ سوالات کے علاوہ بھی کچھ ہے تمہارے پاس؟" بابر نے کہا۔ "بہرحال میں تمہیں ایک مشورہ دوں گا۔ اگر کوئی گڑبڑ ہوئی تو میں یہاں سے لاشیں نیچے پھینکنا شروع کردوں گا۔ لہٰذا ہمارے خلاف کوئی جارحیت نہیں ہونی چاہئے۔"

"ایسا کرکے تم بچ نہیں سکو گے۔"

"میں تو موت کا کھیل کھیل رہا ہوں۔ مجھے اس کی کوئی پروا نہیں بس تم پولیس کو

اس عمارت سے دور ہی رکھو۔"

"اب مجھے گھسا پٹا سوال کرنا ہی پڑے گا۔" دوسری طرف سے پرنسپل نے کہا۔

بابر نے کرسی میں پہلو بدلا۔ اب اسے اس گفتگو میں مزہ آرہا تھا۔ "ہم کون ہیں؟ اس سے تو تمہیں غرض نہیں ہونی چاہئے۔ فی الحال تم ہمیں تیسری منزل کے دہشت گرد کہہ سکتے ہو۔ جہاں تک دوسرے سوال کا تعلق ہے تو اس کا جواب میں تمہیں نہیں دوں گا۔ تم میرا یہ پیغام پولیس والوں تک پہنچا دو کہ وہ اس عمارت کے پاس نہ پھٹکیں۔ میں ٹھیک ۴۵ منٹ بعد اسٹیڈیم کے ساتھ والے جمنازیم میں انٹر کام پر مزید ہدایات دوں گا۔ اگر اس وقت تک یہ میدان صاف نہ ہوا اور پولیس نہ ہٹی تو میں تمہارے ایک اسٹوڈنٹ کو ہلاک کر کے نیچے پھینک دوں گا۔ اس کے بعد اپنی یہ شرط پوری ہونے تک میں ہر پانچ منٹ بعد ایک طالب علم کو موت کے گھاٹ اتارتا رہوں گا۔"

"اور مظفر خان کے متعلق کیا کہتے ہو؟"

"کون مظفر خان؟"

"وہی جسے تم نے گولی مار دی ہے۔"

"وہ تو ہر چیز سے بے نیاز ہو چکا ہے۔"

"اسے ہم عمارت سے نکال سکتے ہیں؟"

"ایمبولینس کے عملے کو اوپر بھیج دو۔ ان کے علاوہ کوئی نہیں آئے گا۔ اس کی لاش ہم نے دوسری منزل پر پہنچا دی ہے۔"

"یعنی اس بات کا کوئی امکان نہیں کہ وہ زندہ ہو گا؟"

"نہیں اور اگر ہماری بات نہیں مانی گئی تو اور لوگ بھی مریں گے۔" یہ کہہ کر بابر نے ریسیور رکھ دیا اور ہنسنے لگا۔ وہ بہت خوش تھا۔

☆============☆============☆

ایس پی جلیس احمد اپنے اکلوتے بیٹے کی طرف سے بہت فکرمند تھا۔ نعمان ان دنوں کچھ زیادہ ہی بدتمیز ہو گیا تھا۔ بلکہ لگتا تھا' وہ اسے چڑانے کے لئے جان بوجھ کر بدتمیزی کرتا ہے۔ ان دنوں وہ ضد کر رہا تھا کہ اس کا ڈرائیونگ لائسنس بنوایا جائے اور



اسے موٹر سائیکل لے کر دی جائے۔ اس کا کہنا تھا کہ سپرنٹنڈنٹ پولیس کا بیٹا ہونے کے ناتے یہ کوئی بڑی بات نہیں۔ جبکہ دوسرے لڑکے رشوت دے کر لائسنس بنوا چکے ہیں۔ جلیس نے اسے دو ٹوک انداز میں بتا دیا تھا کہ وہ اچھے نمبروں سے پاس ہو گا تو اس کے مطالبات پورے کر دیئے جائیں گے۔ ورنہ وہ ایسی کوئی توقع نہ رکھے۔

اس صبح جلیس کی بیوی صفیہ نے اسے نعمان کے سلسلے میں کافی سمجھایا تھا۔ "دیکھو' سولہ سال کا لڑکا جوان ہوتا ہے۔ تمہیں اپنا رویہ تبدیل کر لینا چاہئے۔ اس کے مطالبات فطری ہیں۔"

"لیکن وہ غیر ذمے دار ہے۔ ایسے لڑکے کو ڈرائیونگ لائسنس دلانا......... موٹر سائیکل دلانا......... یہ تو قتل اور خودکشی کا لائسنس دلانا ہے۔"

"اس کے ہم عمر ساتھیوں کے پاس یہ دونوں چیزیں موجود ہیں۔"

"ہوتی رہیں۔ میں اپنے اصولوں پر سمجھوتا نہیں کر سکتا۔"

"لیکن اس کے ساتھ نرمی تو برت سکتے ہو۔"

"اس کے بڑھے ہوئے بال' اس کا حلیہ دیکھ کر مجھے غصہ آجاتا ہے۔"

"اس سے محبت کا اظہار کرو' نرمی سے سمجھاؤ تو وہ ہنسی خوشی خود کو تبدیل کر لے گا۔" صفیہ نے کہا۔ "دیکھو نا......... ہمارا تو کُل سرمایہ وہی ہے۔ تم پولیس میں ہو۔ ڈسپلن کے آدمی ہو۔ سڑکوں پر حادثات دیکھتے رہتے ہو لیکن اس پر ڈسپلن تھوپو نہیں' نہ وہ اتنا بڑا ہے کہ ڈسپلن کی اہمیت سمجھے اور نہ اتنا چھوٹا کہ سڑکوں پر اپنی اور دوسروں کی بقا کا خیال نہ رکھ سکے۔ تمہارا رویہ اسے بگاڑ رہا ہے۔ سرکش بنا رہا ہے۔"

جلیس جانتا تھا کہ اس معاملے میں صفیہ سے بحث نہیں کی جا سکتی۔ وہ مانتا تھا کہ صفیہ اس سے زیادہ سمجھ دار ہے۔ "ٹھیک ہے صفیہ۔ آج شام وہ آئے گا تو میں اس سے نرمی سے بات کروں گا۔"

"یقین کرو۔ وہ برا لڑکا نہیں۔ اس کی اسکول کی کارکردگی بھی اتنی خراب نہیں۔ بس وہ تمہاری توجہ اور محبت چاہتا ہے۔"

"تم جانتی ہو' میں اس سے کتنی محبت کرتا ہوں........." جلیس نے شکایتی لہجے میں

کہا۔

"مگر اسے تو نہیں معلوم' اپنی محبت ظاہر بھی کیا کرو۔ اسے وقت بھی دیا کرو۔"

"اچھا بیوی۔ اب ایسا ہی کروں گا۔" اس نے کہا اور دفتر جانے کے لئے اٹھ کھڑا ہوا۔

دفتر میں سب کچھ معمول کے مطابق تھا۔ وہ مختلف تھانوں سے آئی ہوئی رپورٹیں دیکھتا رہا۔ ساڑھے بارہ بجے اس نے کھانا کھایا۔ ڈیڑھ بجے وہ کال موصول ہوئی۔ وہ کوئی معمولی واقعہ نہیں تھا۔ اس لئے وہ خود نکلا۔ باہر اس کی گاڑی کھڑی تھی۔ ڈرائیور بھی موجود تھا۔ "ہمیں مری چلنا ہے۔" اس نے ڈرائیور سے کہا "اور تیز ترین رفتار سے۔"

پھر اس نے ریڈیو پر متعلق تھانے سے رابطہ کر کے کمک طلب کرلی۔

یہ خیال تو اسے راستے میں آیا کہ نعمان بھی اسی اسکول میں پڑھتا ہے۔

☆============☆============☆

بابر کلاس روم میں داخل ہوا تو اس کی تیوریاں چڑھ گئیں۔ سب کچھ اس کی مرضی کے خلاف تھا۔ کلاس میں نقل وحرکت بہت زیادہ تھی لیکن اس کے کلاس میں داخل ہوتے ہی خاموشی چھا گئی۔ طلباء اس کی ایک ایک حرکت کو شک آمیز نظروں سے دیکھ رہے تھے۔ وہ جواباً انہیں گھورنے لگا۔ یہاں تک کہ ان لوگوں کی نظریں جھک گئیں اور وہ پہلو بدلنے لگا۔ اس طرف سے مطمئن ہو کر وہ ٹیچرز کی طرف متوجہ ہوا۔ "میں اس میز پر بیٹھوں گا۔" اس نے کہا "تم لوگ طلباء کے پاس چلے جاؤ۔" اس نے شاٹ گن لہرا کر اشارہ کیا۔

دونوں ٹیچر کھڑکی کے پاس پڑی دو خالی کرسیوں پر جا بیٹھے۔ بابر میز کے عقب میں پڑی کرسی پر بیٹھ گیا اور دونوں ٹانگیں میز پر پھیلا دیں۔ شاٹ گن اس نے دونوں ٹانگوں کے درمیان رکھ لی۔ "میں ہمیشہ سوچتا تھا کہ ٹیچر ہونا کیسا ہوتا ہے۔" اس نے کہا۔ "اب پتا چل رہا ہے۔ یہ تو بڑی عیاشی کی زندگی ہے۔ کمال' تم اس طرح پڑھاتے ہو۔"

کمال نے اسے بہت غور سے دیکھا۔ دیکھنے کے لئے عقاب کی چونچ جیسی ناک اور پتلے پتلے ہونٹوں کے سوا کچھ بھی نہیں تھا۔ "نہیں مجھے پڑھانے کے لئے گن کی ضرورت



نہیں پڑتی۔" اس نے جواب دیا۔

"اور لیڈی ٹیچر تم؟ تم بھی ایسی ہی کوئی عقل مندی کی بات کہنا چاہو گی؟" بابر صوفیہ کی طرف متوجہ ہوگیا۔

"میں بہت کچھ کہہ سکتی ہوں لیکن تم سننا پسند نہیں کرو گے۔" صوفیہ نے کہا۔

"اوہ.......... بہت تیز طرار ہو؟"

"یہ بتاؤ تم ہمیں یہاں کب تک قید رکھو گے؟"

بابر نے صوفیہ کے سوال کو نظر انداز کردیا۔ "تمہارا نام کیا ہے؟"

"صوفیہ۔"

"صوفیہ' مجھے خوشی ہے کہ ہمیں تم کو شوٹ نہیں کرنا پڑا۔ تمہارے وجود سے تو یہاں رنگینی ہے۔ نذیر رنگینیوں کا عاشق ہے۔ اگرچہ تم اس کے ٹائپ کی نہیں ہو لیکن مجھے یقین ہے کہ بالآخر وہ تمہیں پسند کرنے لگے گا.......... یہ سوچ کر کہ مفت ہاتھ آئے تو برا کیا ہے۔ کہو کیا خیال ہے تمہارا؟"

کمرے کی خاموشی اور سنگین ہوگئی پھر اس خاموشی کو کمال نے توڑا۔ "مجھے یقین ہے کہ صوفیہ اسے پسند نہیں کرے گی اور اگر نذیر اس شخص کا نام ہے' جو تم لوگوں میں سب سے اچھا اور معقول لگتا ہے' تو وہ خود بھی اس صورت حال سے بچے گا۔ تم کیوں اسے مشکل میں ڈال رہے ہو۔"

بابر مسکرایا۔ "تم یقیناً اچھے ٹیچر ہو گے۔ زبان بہت چلتی ہے تمہاری۔" اس کے لہجے میں دھمکی تھی۔ "لیکن یہ نہ بھولنا کہ ہمارے پاس الفاظ نہیں' گنیں ہیں۔"

جواباً کمال بھی مسکرایا۔ "سوال یہ تھا کہ تم ہمیں کب تک یہاں قید رکھو گے؟"

"ضرورت سے زیادہ ایک منٹ بھی نہیں۔"

"میں ایک اور آسان سوال کروں۔ ان بچوں کو پانی پینے اور باتھ روم وغیرہ جانے کی اجازت کب ملے گی؟"

بابر نے شاٹ گن اپنے پیروں کے پاس سے اٹھائی اور میز کے کنارے پر رکھ لی۔

"ایک گھنٹے بعد.......... ذرا گرد بیٹھ جائے۔ پھر انہیں یوٹی کا وقفہ ضرور دیا جائے گا۔ ہے

کوئی ایسا جو اتنی دیر انتظار نہ کرسکے۔" اس نے شاٹ گن گھمائی اور اس کا رخ کمال کی طرف کردیا پھر وہ بولا "یہ بڑی بور کلاس ہے مسٹر کمال۔ یہ لوگ تو سوالوں کے جواب بھی نہیں دیتے۔ ہاں۔ میں تمہیں بتا دوں میں نے اس بلڈنگ میں کافی وقت گزارا ہے۔ رات کے وقت' جب یہاں کوئی موجود نہیں ہوتا تھا۔ میں اکثر سوچتا تھا کہ یہ کمال رشید کیسا آدمی ہوگا۔ دراز قد' خوش رو اور دیکھنے میں اپنی عمر سے کم اور یہ صوفیہ خاتون بھی خاصی خوش شکل ہیں۔ مجھے یقین ہے تم دونوں کے درمیان ضرور کوئی چکر چل رہا ہے۔" وہ طلباء کی طرف مڑا "کیوں بھئی' تم لوگوں کا کیا خیال ہے؟ میں ٹھیک کہہ رہا ہوں نا؟ مجھے یقین ہے' ان کے درمیان غیر اخلاقی تعلق ہے اور تم لوگوں کو پتا ہی نہیں۔ دیکھو' صوفیہ بیگم کا چہرہ کیسا سرخ ہو رہا ہے۔ اس بدلتی رنگت نے پول کھول دیا نا؟ کیوں کمال' یہ صوفیہ کیسی ہے۔ خوش ذائقہ' کھٹی میٹھی۔ ہے تو دھان پان سی مگر یہ دبلی پتلی عورتیں ہوتی بڑی زبردست ہیں۔"

کمال نے بہت برداشت کیا مگر بالآخر اس کا ضبط جواب دے گیا۔ وہ مٹھیاں بھینچ کر بابر کی طرف بڑھا۔ بابر نے شاٹ گن اٹھا کر گھمائی اور ٹریگر دبا دیا۔ چھوٹے سے کمرے کو اس دھماکے نے ہلا کر رکھ دیا۔ کچھ لڑکیوں کی چیخیں نکل گئیں۔ لڑکے ڈیسکوں کے نیچے جھک گئے۔ کچھ کتابیں اور دوسری چیزیں گر گئیں۔ صوفیہ اپنی کرسی پر یوں بیٹھی تھی' جیسے اس کے جسم میں جان ہی نہ ہو۔ بابر نے بڑے سکون سے خالی کارتوس باہر نکال کر ایک طرف اچھالا اور گن کا رخ پھر کمال کی طرف کردیا۔

کمال نے گن کو نظرانداز کردیا۔ وہ اس میز کے سامنے پہنچ کر رکا جس کے پیچھے بابر بیٹھا تھا۔ "تم اپنا یہ ڈراما جس طرح چاہو' چلاؤ لیکن مجھے امید ہے کہ تم تہذیب' شرافت اور شائستگی کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑو گے۔" اس نے مضبوط لہجے میں کہا۔

"میں اس کھیل کے ضابطے بتا دوں مسٹر کمال رشید۔" بابر نے سرد لہجے میں کہا "میری ہر بات تمہیں برداشت کرنا ہوگی۔ اگلی بار ایسی جسارت کی تو دونوں کو شوٹ کردوں گا۔ لگتا ہے' فی الوقت میں تمہیں ڈراؤنا نہیں لگ رہا ہوں مگر آخر میں تم مجھ سے خوف کھاؤ گے۔" وہ اٹھا اور دروازے کی طرف بڑھا۔ شاٹ گن کا رخ اب بھی کمال ہی



کی طرف تھا۔ "میں کچھ دیر کے لئے تمہیں اکیلا چھوڑ رہا ہوں۔ تاکہ صورت حال پر غور کرلو لیکن یاد رہے کہ طلباء کو فرار کرنے کی اسکیم بنانا مناسب نہیں ہوگی۔ ہم تمہیں کبھی اتنی دیر اکیلا نہیں چھوڑیں گے کہ اس پر عمل کرسکو۔ اگر تم میں سے چند ایک نکل بھی گئے تو اس کی سزا باقی لوگ بھگتیں گے۔" یہ کہہ کر وہ پلٹ کر دیکھے بغیر دروازے سے نکل گیا۔ راہداری میں اسے نذیر مل گیا۔ وہ دونوں ساتھ ہی فیکلٹی روم کی طرف گئے۔

"میں ایک بات پورے یقین سے کہہ سکتا ہوں نذیر۔" بابر بڑبڑایا۔

"کیا؟"

"میں آخر میں اس ذلیل آدمی کو ضرور قتل کروں گا مگر پہلے میں اسے حقیر کیڑے کی طرح رینگنے پر مجبور کروں گا پھر اس کی موت کے ایک ایک لمحے سے لطف اٹھاؤں گا۔ میرے سامنے تن کر کھڑے ہونے کی جرأت کرنے والے کی جان بخشی نہیں ہوسکتی۔"

☆==========☆==========☆

کلاس روم میں صوفیہ سرگوشی میں غرائی۔ "کمینہ کہیں کا۔" اور کمال حیران رہ گیا۔ اس نے کبھی تنہائی میں بھی صوفیہ کو بدکلامی کرتے نہیں سنا تھا۔ کجا یہ کہ بھری کلاس کے سامنے۔ طلباء نروس انداز میں ایک دوسرے سے باتیں کررہے تھے۔ کچھ شاک کی حالت میں خاموش بیٹھے تھے۔ دو لڑکیاں چپکے چپکے رو رہی تھیں۔ ایک لڑکے کو دیکھ کر لگتا تھا کہ اس کی طبیعت خراب ہو رہی ہے۔ کمال کا اب تک خیال تھا کہ وہ لوگ خود کو بہت اچھی طرح سنبھالے ہوئے ہیں۔ وہ صوفیہ کی طرف بڑھا اور نرمی سے اس کے کندھے کو تھپتھپایا۔ "پُرسکون رہو۔" اس نے تلقین کی۔ "ہمیں ان بچوں کے لئے کچھ نہ کچھ کرنا ہے۔"

"ٹھیک کہتے ہو۔" صوفیہ بولی "ہمیں کسی نہ کسی طرح انہیں یہاں سے نکالنا ہے۔"

"میں اس کی دھمکیوں کو نظرانداز نہیں کرسکتا۔"

"تو کیا کرنا چاہئے؟" صوفیہ اس سے نظریں نہیں ملا رہی تھی۔

"طلباء کو ڈیسکوں سے اٹھا کر ایک کونے میں جمع کرنا ہے۔ یوں وہ ایک دوسرے

سے قریب رہ کر ایک دوسرے کا زیادہ بہتر طور پر خیال رکھ سکیں گے۔ میرا خیال ہے۔ میں یقین سے تو نہیں کہہ سکتا لیکن وہ لڑکیوں کو تولنے والی نظروں سے دیکھ رہا تھا۔ میں نہیں چاہتا کہ سامان ترغیب نمایاں رہے۔"

وہ دونوں اٹھے۔ انہوں نے طلباء کے پاس جاکر انہیں تسلی دی۔ انہیں سمجھایا کہ وہ ان ہم جماعتوں کی ڈھارس بندھائیں، جو بہت پریشان ہیں اور ہاتھ پاؤں چھوڑ بیٹھے ہیں۔ کمال بڑے تحمل اور نرمی سے طلباء کے سوالوں کے جواب دیتا رہا۔ اس نے انہیں یقین دلایا کہ سب ٹھیک ہوجائے گا۔ وہ لوگ اکٹھے ہوکر سکون سے بیٹھ گئے تو کمال او صوفیہ کلاس روم کے اگلے حصے میں چلے گئے۔

صوفیہ کرسی پر بیٹھ گئی۔ وہ خود کو پُرسکون رکھنے کی کوشش کررہی تھی۔ "اب ک کریں؟"

کمال برابر والی کرسی پر بیٹھ گیا۔ اس نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "کیوں نہ شادی پروگرام طے کیا جائے۔"

☆============☆============☆

ایس پی جلیس احمد اسٹیڈیم کی چھت پر پیٹ کے بل لیٹا دوربین کی مدد سے اسکول کی عمارت کا جائزہ لے رہا تھا۔ تیسری منزل کی کھڑکیوں کے شیشے پر سیاہ بادلوں کا عکس رہا تھا۔ جس کی وجہ سے کچھ نظر نہیں آرہا تھا۔ ایک کمرا اس سے مستثنیٰ تھا۔ کونے کے اس کلاس روم کی ایک کھڑکی کا شیشہ ٹوٹا ہوا تھا۔ اس سے اندر کے منظر کی ایک دھند سے جھلک نظر آرہی تھی۔ جلیس نے اپنی گھڑی دیکھی اور چھت سے اترنے لگا۔ اسٹیڈ کے اسکور بورڈ والے چھوٹے سے کیبن کو اس نے براڈ کاسٹنگ بوتھ بنالیا تھا۔ اس بوتھ میں پرنسپل جمیل الرحمٰن اس کا منتظر تھا۔ "کیوں......... کیا رہا؟" پرنسپل نے اس سے پوچھا۔

"ایک کھڑکی کا شیشہ ٹوٹا ہوا ہے۔ غالباً گولی سے، لیکن میں اندر نہیں دیکھ سکا۔ روشنی ہونے کے بعد یہ ممکن ہوسکے گا۔"

"کوئی پروگرام بھی بنایا تم نے؟"



جلیس نے پھر گھڑی میں وقت دیکھا۔ "تیسری منزل پر پہنچنا ایک بڑا مسئلہ ہے۔" بہرحال اندھیرا ہونے کے بعد میرے آدمی جمنازیم کے راستے عمارت کے عقبی حصے میں پہنچیں گے۔ مجرموں کے لئے انہیں دیکھنا ممکن نہیں ہوگا۔ میرے کچھ آدمی جمنازیم کی چھت پر رہیں گے لیکن ہم کچھ بھی کریں، کیسی ہی احتیاط کریں، مسلح تصادم ناگزیر ہے۔ ایک بات سنیں۔ چھت میں کھلنے والا ٹریپ ڈور بھی یقیناً ہوگا۔ وہ کہاں کھلتا ہے؟"

"اسٹور روم میں اور اسٹور روم بھی اسی راہداری میں ہے۔"

"مجھے اس منزل کا نقشہ بنادیں۔"

"راہداری ہے، جو لمبائی کے رخ پر پوری عمارت میں موجود ہے۔ سامنے کے حصے میں دس اور عقبی حصے میں چھ کلاس روم ہیں۔ درمیانی زینوں کے بائیں طرف فیکلٹی روم ہے اور داہنی طرف اسٹور روم ہے۔ فیکلٹی روم اور اسٹور روم، دونوں کے ساتھ تین تین کلاس روم ہیں پھر ریسٹ روم ہیں اور آخر میں کونے والے زینے ہیں۔"

"ہمارے لیے دو ہی زینے بچتے ہیں۔" جلیس نے پُرخیال انداز میں کہا۔ "اس طرف والے زینے کا دفاع تو بہت آسانی سے کرسکتے ہیں۔ آگ سے بچاؤ والے دونوں زینے بھی بیکار ہیں۔ ایک بہت دور ہے اور دوسرا ان کی نظروں کے سامنے۔ ہمیں کلاس روم سے قریب ترین زینہ استعمال کرنا ہوگا۔ اگر ہم اپنے کچھ آدمی اسٹور روم میں پہنچا دیں تو شاید انہیں حیران کرنے اور راہداری صاف کرنے میں کامیاب ہوجائیں۔"

"تم پُرجوش تو نہیں لگتے۔" پرنسپل نے کہا۔

"ہوں بھی نہیں۔ مجھے نہیں معلوم کہ ان لوگوں کی تعداد کتنی ہے اور پھر میں کچھ بھی کرلوں، یہ معاملہ بہرحال وقت طلب ہے اور اس دوران وہ کچھ طلباء کو موت کے گھاٹ اتار سکتے ہیں۔"

وہ دونوں اپنی اپنی سوچوں میں ڈوبے خاموش بیٹھے رہے۔ جلیس عمارت کے لے آؤٹ اور اس میں گھسنے کے طریقوں کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ وہ اپنے آدمیوں کو مختلف جگہوں پر رکھ کر دیکھ رہا تھا، جیسے بساط پر مہرے رکھے جاتے ہیں۔ وہ ایک کامیاب آپریشن کی منصوبہ بندی کررہا تھا۔ ایک جوان آگ سے بچاؤ والے ڈور کے زینے پر جائے

اور راہداری میں گیس کے بم اچھالے- اسی لمحے بلٹ پروف پہنے ہوئے تیس جوان اسٹور روم سے نکل کر زینوں پر جھپٹیں گے۔ امکان یہی تھا کہ بغیر کسی فائر کے وہ دہشت گردوں پر قابو پالیں گے۔ وہ اپنے ساتھ جو جمعیت لایا تھا' انہیں دہشت گردی سے نمٹنے کے لئے کمانڈو تربیت دی گئی تھی۔ وہ اس قسم کی کارروائی کی پوری اہلیت رکھتے تھے۔

بہرحال ایسا ہو یا نہ ہو' اس کی خواہش یہی تھی کہ پورا آپریشن صاف ستھرے انداز میں خون بہے بغیر ہوجائے۔ اسے اپنے بیٹے نعمان کی بھی فکر تھی لیکن اس نے اس کے خیال کو ذہن کے عقبی حصے میں دھکیل دیا تھا۔ پرنسپل دفتر سے نکلتے ہوئے اپنے ساتھ بدنصیب کلاس میں موجود طلباء و طالبات کی فہرست لایا تھا۔ اس فہرست میں نعمان کا نام دیکھ کر خدشہ حقیقت میں بدل گیا تھا۔

انٹرکام کے بزر نے ان دونوں کو چونکا دیا' جلیس نے ریسیور اٹھایا "یس؟"

"اوہ......... نئی آواز" دوسری طرف سے کہا گیا "تم کون ہو بھئی؟"

"میں ایس پی جلیس احمد بول رہا ہوں۔"

"یہ تو ہماری عزت افزائی ہے کہ ایس پی صاحب بنفس نفیس یہاں تشریف لائے ہیں۔ میں تمہیں اپنا نام تو نہیں بتا سکتا لیکن خیر۔ میں جانتا ہوں کہ تم اس کال کے منتظر ہوگے۔ اس خیال سے کہ ہم سے حاصل ہونے والی معلومات کی روشنی میں تم ہمارے خلاف آپریشن کا مؤثر منصوبہ بنا سکو۔ مجھے افسوس ہے کہ میں تمہیں مایوس کررہا ہوں لیکن یہ حقیقت ہے کہ تمہاری کوئی کارروائی کامیاب نہیں ہوسکتی۔"

"میرا ایسا کوئی ارادہ نہیں۔ میں تو صرف یہ جاننا چاہتا ہوں کہ تم کیا چاہتے ہو؟" جلیس نے سرد لہجے میں کہا۔

"مجھے یہ سن کر خوشی ہوئی کہ تمہارے عزائم خطرناک نہیں پھر بھی احتیاطاً میں چند باتیں بتا دوں۔ تینوں زینوں پر ڈائنامائٹ کے بم بندھے ہوئے ہیں۔ الیکٹرونک ٹریگر والے۔ تم لوگوں نے اوپر آنے کی کوشش کی تو تم پر جہنم کے دروازے کھل جائیں گے۔ چھت کا راستہ البتہ کھلا ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ اسٹور روم میں ٹریپ ڈور کھلتا ہے لیکن اول تو تم ہمارے علم میں آئے بغیر وہاں پہنچ ہی نہیں سکو گے' پہنچ بھی گئے تو کوئی فائدہ



نہیں ہوگا ہم نے نہ صرف ٹریپ ڈور کو اندر سے بند کردیا ہے بلکہ ڈائنامائٹ بھی لگادیا ہے۔"

"بہت خوب" جلیس نے کہا۔ اس کے دماغ نے خودکارانہ انداز میں متبادل منصوبے پر کام شروع کردیا تھا۔

"اب تفصیلات سن لو۔ تمہیں کل شام تک پانچ کروڑ روپے کا بندوبست کرکے ہم تک پہنچانا ہے۔ سو روپے سے بڑا کوئی نوٹ نہیں ہونا چاہئے۔ کسی نوٹ پر نشان نہ ہو اور نوٹ سیریل کے نہ ہوں۔ فی الحال یہی ایک کام ہے تمہارے لئے اور ڈیڈ لائن ہے کل شام چھ بجے۔ اس کے بعد موت کا کھیل شروع ہوجائے گا۔"

"بس؟ یعنی تمہیں صرف دولت کی ضرورت ہے؟"

"تمہیں شاید مایوسی ہوئی۔ حالانکہ یہاں سب کچھ دولت سے ہی ہوتا ہے۔ سیاست بھی دولت کے بغیر نہیں چلتی۔ اپنے سیاست دانوں سے......... سیاسی جماعتوں سے پوچھو کہ وہ منشیات فروشوں سے کیوں تعلقات رکھتے ہیں۔ بہرحال تم فکر نہ کرو۔ میرے منصوبے اور بھی ہیں لیکن میں ان پر تم سے تبادلہ خیال نہیں کروں گا۔"

"اور رقم تمہیں مل جائے گی تو پھر کیا ہوگا؟"

"اس موضوع پر کل بات کریں گے۔ ویسے مجھے تمہارا رویہ پسند آیا۔ تم نے یہ نہیں کہا کہ کل تک اتنی بڑی رقم کا بندوبست کیسے کیا جاسکتا ہے۔ بس تم رقم کا بندوبست کرو۔"

"رقم تمہیں مل جائے گی" جلیس نے کہا اور دل میں سوچا "کرنسی کی شکل میں نہیں بلکہ موت کے روپ میں۔"

"گڈ۔ پھر کل صبح بات ہوگی اس دوران تم اسکول کی عمارت سے دور رہنا" اس کے ساتھ ہی رابطہ منقطع ہوگیا۔

جلیس ریسیور رکھنے کے بعد جمیل الرحمٰن کی طرف مڑا "انہوں نے آخری جزئیات تک مکمل منصوبہ بنایا ہے۔ وہ جو کوئی بھی ہے' اس عمارت سے پوری طرح واقف ہے۔ ایک بات بتائیں' آپ نے حال ہی میں کسی کو ملازمت سے تو نہیں نکالا

ہے؟"

"نہیں۔"

"تو کیا یہ ممکن ہے کہ کوئی دن میں کسی کی نظروں میں آئے بغیر اسکول کا جائزہ لے سکے؟"

"کوئی بڑا ایسا نہیں کرسکتا۔ میں اور دوسرے منتظمین ہر آدھے گھنٹے بعد پورے اسکول کا راؤنڈ کرتے ہیں۔"

"یہ عمارت کبھی خالی تو نہیں رہتی۔"

"صفائی کرنے والا عملہ چوبیس گھنٹے ڈیوٹی پر ہوتا ہے۔ ہاں' جمعہ کو ان کی چھٹی ہوتی ہے۔ جمعرات کی رات وہ جاتے ہیں اور ہفتے کی صبح ڈیوٹی پر آتے ہیں۔"

"یعنی کوئی شخص جمعرات اور جمعے کی راتیں اسکول میں گزارے تو اسکول کے متعلق بہت کچھ معلوم کرسکتا ہے۔"

"مائی گاڈ! پھر تو وہ میرے دفتر میں بھی گھس سکتا ہے۔ دفتر میں عمارت کے مکمل نقشے۔ اسٹاف کی تفصیل اور کلاس کا شیڈول سبھی کچھ موجود ہے۔ ایک فوٹو اسٹیٹ مشین بھی ہے۔"

جلیس نے جمیل کی طرف سگریٹ بڑھائی' سگریٹ سلگانے میں مدد دی اور خود بھی سگریٹ سلگائی "ان کی تیاری خواہ کتنی ہی مکمل ہو' مجھے اس کی پرواہ نہیں۔ میں بس انہیں پکڑنا چاہتا ہوں۔ عمارت میں گھس کر......... اس سے پہلے کہ وہ تاوان کو یا کسی یرغمالی کو ہاتھ بھی لگا سکیں۔ میرے ذہن میں کئی آئیڈیے ہیں لیکن پہلے مجھے پانچ کروڑ کی فکر کرنی ہے۔ اس کے لئے مجھے اسلام آباد میں وزارت داخلہ سے رابطہ کرنا ہے۔"

جمیل الرحمٰن نے اس کی بات نہیں سنی۔ وہ اس دہشت گرد کے بارے میں سوچ رہا تھا جو راتوں کو سنسان اسکول میں آزادانہ دندناتا رہا تھا۔ اس نے تصور میں اسے اپنے دفتر میں' اپنی کرسی پر بیٹھ کر اپنے کاغذات اور ریکارڈز کا مطالعہ کرتے دیکھا۔ اس کے جسم میں تھرتھری سی دوڑ گئی۔

☆============☆============☆



بابر فیکلٹی روم میں پُرسکون بیٹھا تھا۔ اس نے ٹرے میں سے اپنے لئے ایک سینڈوچ اٹھایا اور تھرماس سے پیالی میں کافی انڈیلی......... وہ مطمئن تھا کہ آپریشن اس کی توقع کے مطابق آگے بڑھ رہا ہے۔ کوئی غیر معمولی اور غیر متوقع رکاوٹ اب تک' سامنے نہیں آئی تھی۔ صورت حال پوری طرح اس کے قابو میں تھی۔ بس وہ ایک طرف سے فکرمند تھا۔ کمال رشید کی طرف سے۔ جمیل الرحمٰن کے دفتر میں موجود فائل میں ایسا کوئی اشارہ نہیں ملا تھا' جس سے اندازہ ہوتا کہ کمال رشید اس کے لئے مسئلہ بنے گا۔ اس کی شخصیت میں جارحیت کی کوئی علامت نظر نہیں آئی تھی۔ وہ فزیکل کوچ بھی نہیں تھا۔ نہ وہ ٹیچرز ایسوسی ایشن کا ممبر تھا۔ وہ اعلیٰ تعلیم یافتہ اور بہت اہل ٹیچر تھا۔ اس لئے اس نے بڑی احتیاط سے کمال رشید کی کلاس کو منتخب کیا تھا۔ اس نے کسی خاتون ٹیچر کو یوں منتخب نہیں کیا کہ یوں ڈسپلن کے مسائل کھڑے ہوسکتے تھے۔ اس نے سوچا تھا کہ ٹیچر ایسا ہو' جو اپنی کلاس پر قابو پانا جانتا ہو۔

مگر اب اس کا خیال مختلف تھا!

شہلا آئی اور اس کے پاس بیٹھ گئی۔ اس نے بھی ٹرے سے ایک سینڈوچ اٹھایا "یہ کام تو ہماری توقع سے بھی آسان ثابت ہوا ہے۔" وہ بولی۔

"جب تک یہ معلوم ہوتا رہے کہ باہر کیا ہو رہا ہے' کام آسان ہی ہوتا ہے" بابر نے کہا۔

"ان بچوں کا کیا کرو گے۔ اب وہ بے چینی سے پہلو بدل رہے ہیں۔"

"انہیں ایک ایک کرکے باتھ روم میں جانے دو۔"

"ہم میں سے کسی کا ساتھ جانا ضروری ہے؟"

"نہیں۔ بس مشکور کو کونے والے زینوں پر کھڑا کردو اور تم درمیانی زینوں پر کھڑی رہو۔ کوئی گڑبڑ نہیں ہوگی۔"

☆============☆============☆

شہناز اپارٹمنٹ کی کھڑکی میں کھڑی اسکول میں ہونے والی سرگرمیاں دیکھ رہی تھی۔ فاصلہ زیادہ ہونے کے باوجود صاف ظاہر تھا کہ صورت حال پوری طرح بابر کے قابو

میں ہے۔ تمام طلباء کو پچھلے گیٹ سے رخصت کردیا گیا تھا۔ پولیس کی گاڑیاں پارکنگ سے ہٹالی گئی تھیں۔ آخر میں ایمبولنس والے رخصت ہوئے تھے' وہ اسٹریچر پر کسی کو ڈال کر باہر لائے تھے اور اسے ایمبولنس میں ڈال دیا گیا تھا۔ شہناز کو اندازہ ہوگیا تھا کہ وہ لاش ہے' جس سفید چادر سے اس کا منہ ڈھانپا گیا تھا' وہ درمیان سے سرخ ہورہی تھی او اسٹریچر لانے والوں کے انداز میں عجلت بھی نہیں تھی۔ ان کے جانے کے بعد اس ـ اسکول کے پرنسپل کو عمارت سے نکل کر اسٹیڈیم کی طرف جاتے دیکھا۔ اس کے انداز او حرکات سے شکست خوردگی ظاہر ہورہی تھی۔

شہناز سوچتی رہی۔ بابر ان سب سے برتر ہے۔ وہ ڈوریاں ہلاتا ہے اور دوسر اس کے اشاروں پر ناچنے پر مجبور ہوجاتے ہیں۔ ایک اعتبار سے اسے ان لوگوں پر ترس رہا تھا۔ یہ تو ان لوگوں کی بے بسی کا محض آغاز تھا۔ ان کا بابر سے کوئی مقابلہ نہیں تھا ان کی زندگی اور موت کے سوئچ بابر کے اختیار میں تھے۔ ان لوگوں کو بابر کا ہم پلہ ہو کے لئے بابر کی سطح تک آنا تھا اور اتنے کم وقت میں وہ اتنا زیادہ گر نہیں سکتے تھے۔ یہا لوگوں کے لئے ایک ڈراؤنا خواب تھا جو اس کی شخصیت کا حصہ بن جائے گا......... ہمیشہ کے لئے جیسے اس کے لئے ویڈیو والے توقیر کی کمینگی ایک ڈراؤنا خواب تھی جسے وہ کبھ نہیں بھول سکتی تھی۔ ہر ضائع ہونے والی زندگی وہ ہوگی جسے وہ کسی بھی طرح نہیں بچاسکے لیکن وہ ان کی ذمے داری ہوگی۔ یہی تو فرق ہے نیکی اور بدی میں۔ نیکی کرنا کتنا دشوا ہوتا ہے......... اور نیکی کے کئی مطالبے ہوتے ہیں جبکہ بدی کتنی آسان ہے۔ ارادہ ک اور کرلی۔ اس لئے کہ بدی کو انسانی زندگی کی کوئی پرواہ نہیں ہوتی......... جیسے ویڈیو وا توقیر! اس نے زور سے سر جھٹکا۔ آج نہ جانے کیوں اسے اپنی تباہی کا وہ سیاہ باب رہ رہ ک یاد آرہا تھا' جس کا مرکزی کردار توقیر تھا۔

اسٹیڈیم والے دروازے سے گاڑیاں مسلسل آ اور جا رہی تھیں۔ وہ سحر زدہ ـ اس نقل وحرکت کو دیکھتی رہی۔ بلٹ پروف پہنے اور ہیلمٹ لگائے پولیس والے آ اور گنیں لے کر مستعد کھڑے ہوجاتے جیسے ایکشن کے لئے تیار ہوں مگر کچھ ہی دیر بعد اسٹیڈیم کے کسی اسٹینڈ میں بے فکری سے سگریٹ پیتے نظر آتے۔ ایک دوسرے ـ



مذاق کررہے ہوتے۔ جو کچھ بھی تھا' شہناز ان سے بہت دور بے حد محفوظ تھی۔ یہ احساس بے حد طمانیت خیز تھا پھر رپورٹرز اور ٹی وی والے کیمرے لئے آپہنچے۔ وہ اسٹیڈیم میں ادھر ادھر بھٹکتے رہے......... ایک باوردی پولیس مین سے دوسرے تک......... سنسنی خیز معلومات کے حصول کے لئے۔ ان کے ایک پولیس والے سے دوسرے تک بھٹکنے سے ثابت ہوتا تھا کہ ان کی تسلی نہیں ہو پارہی ہے پھر وہ اسٹیڈیم کے سرے پر پہنچتے اور کارنر سے جھانک کر دیکھتے جیسے عمارت کی دیواروں پر لکھی ہوئی کوئی خبر پڑھنا چاہ رہے ہوں۔ وہ کمرہ نمبر۲۱ کی طرف اشارہ کرتے اور اپنے کیمرے بندوقوں کی طرح اس پر تانتے لیکن وہاں تصویر کھینچنے کے لئے کچھ بھی نہیں تھا۔ کہیں کوئی مسلح آدمی نظر نہیں آرہا تھا' نہ کوئی فائر کیا گیا تھا۔ نہ ہی کھڑکی سے کوئی جھانکتا ہوا کوئی طالب علم خود کو اور اپنے ہم جماعتوں کو بچانے کی اپیل کررہا تھا۔ وہاں سبھی کو کسی نہ کسی چیز کی تلاش تھی۔ بابر کو اپنے خواب کی تعبیر کی تلاش تھی۔ اخبار اور ٹی وی والے سنسنی خیز خبر کی تلاش میں تھے اور نذیر......... وہ دولت کی تلاش میں تھا۔ تاکہ اپنے اور اس کے لئے ایک پُرآسائش گھر بناسکے۔ شہناز جانتی تھی کہ نذیر کے شہلا سے بھی تعلقات ہیں لیکن اسے کوئی پرواہ نہیں تھی۔ رقابت محسوس کرنے کا حق تو وہ اسی دن گنوا چکی تھی جس دن اسے لوٹا گیا تھا۔ اس کے لئے بس یہ یقین ہی کافی تھا کہ نذیر شادی صرف اس سے ہی کرے گا۔ اس نے خیالات کو ذہن سے جھٹکا اور دو طرفہ ریڈیو اٹھا کر بابر کو کال کیا۔

چند لمحوں کے بعد ریڈیو پر بابر کی آواز ابھری۔ ”کیا بات ہے؟ کوئی گڑبڑ ہورہی ہے کیا؟“

”نہیں' اسٹیڈیم کی چھت پر نشانچی موجود ہیں۔ میں نے سوچا' تمہیں بتادوں۔“

”اس کی تو مجھے توقع تھی۔ عمارت کی طرف دیکھو۔ وہاں تو پولیس والے نہیں ہیں؟“

”نہیں۔ کم از کم اس زاویے سے تو نظر نہیں آرہے۔ سڑک سنسان پڑی ہے۔ میرا خیال ہے پولیس نے ناکہ بندی کردی ہے۔“ شہناز نے کہا پھر اچانک ایک خیال نے اسے چونکا دیا۔ ”سنو بابر......... اگر وہ یہاں آئیں......... عمارت خالی کرانے کے لئے تو

میں کیا کروں؟"

"دستک کا جواب نہ دینا اور کھڑکی سے دور رہنا تاکہ دیکھی نہ جاسکو۔"

"ٹھیک ہے بابر۔"

"میں چاہتا ہوں کہ اب تم کچھ دیر کے لئے سوجاؤ۔ ریڈیو کھلا چھوڑ دینا تاکہ ضرورت پڑنے پر میں تمہیں جگا سکوں۔ آج رات آزمائش کی رات ہو گی۔ تمہیں آج رات بھر جاگنا اور نائٹ اسکوپ سے اس پورے علاقے کو ٹٹولنا' چیک کرنا ہو گا۔"

"ٹھیک ہے بابر۔"

"اور کوئی بات؟"

"نذیر موجود ہے؟"

"ابھی کمرے میں آیا ہے۔ اس سے بات کراتا ہوں۔"

اگلے ہی لمحے ریڈیو پر نذیر کی آواز ابھری۔ "کیا بات ہے؟"

"بس تم سے بات کرنے کو دل چاہ رہا تھا۔ تنہائی سے پریشان ہوں۔"

"فکر نہ کرو۔ جلد ہی دور ہو جائے گی تنہائی" نذیر نے کہا اور ریڈیو آف کر دیا۔

اس گفتگو کے بعد بابر نے نذیر سے کہا کہ وہ جاکر تمام کھڑکیوں کے پردے برابر کردے "میں نہیں چاہتا کہ اسٹیڈیم کی چھت پر موجود نشانچیوں کو ہمیں چلتے پھرتے دیکھ کر' کھلی کھڑکیوں کے سامنے سے گزرتے دیکھ کر کوئی ترغیب پریشان کرے" اس نے کہا۔

نذیر کو بے وقوف ہونے کا احساس ہونے لگا۔ تمام کام اسی سے لئے جا رہے تھے۔ بابر خود حکم دینے کے سوا کچھ بھی نہیں کر رہا تھا لیکن اس کام کے پیچھے جو بابر کی منطق تھی' وہ نذیر کی سمجھ میں آنے والی تھی۔ بابر کا ان نشانچیوں کے سامنے ایکسپوز ہونا مناسب نہیں تھا۔ اگر بابر ان کا نشانہ بن گیا تو نہیں کہا جاسکتا تھا کہ کیا ہوگا؟ خواب تو بکھر جائے اور وہ لوگ بس اپنی بقا کی جدوجہد کرتے نظر آئیں گے اور صورت حال پوری طرح ا کے خلاف ہو گی۔ یہ ممکن نہیں تھا کہ نذیر کلاس روم میں گھسے اور ایک ایک کر کے طلبا کو قتل کرنا شروع کر دے۔ نہ ہی وہ مشکور کو ایسا کوئی حکم دے سکتا تھا۔ اس بات احساس ہوتے ہی کہ بابر کی بقا ان سب کے لئے کتنی ضروری ہے' نذیر خاموشی سے



اور اس نے ہر کمرے میں جاکر کھڑکیوں کے پردے برابر کر دیئے۔ اس کام سے نمٹ کر اس نے کلاس روم کا رخ کیا۔ وہ یرغمالیوں کو تنہا چھوڑ کر بابر کی طرح مطمئن نہیں رہ سکتا تھا۔ اپنے اندر کہیں گہرائی میں وہ جانتا تھا کہ ہر شخص کے اندر بھڑک جانے کی' متشدد ہوجانے کی صلاحیت موجود ہوتی ہے۔ کیسا ہی شخص ہو' کسی بھی طبقے سے تعلق رکھتا ہو' اسے تشدد کی طرف دھکیلا جاسکتا ہے۔ یہ بات بابر بھی جانتا تھا اور وہ اسے ایک ہتھیار کے طور پر استعمال کرتا تھا مگر اس کے لئے وہ انسانی کمزوریوں سے فائدہ اٹھاتا تھا۔ خود تشدد کرتا تھا۔ وہ نہیں جانتا تھا کہ حد سے زیادہ تشدد' نشانہ بننے والے کو اپنے درست اور دوسرے کے غلط ہونے کا شدت سے احساس دلاتا.......... اور اس کے اندر تشدد کی خواہش پیدا کرتا ہے۔ ایسے لوگ بھی ہوتے ہیں جو تشدد ہنسی خوشی سہہ لیتے ہیں.......... اف بھی نہیں کرتے' انہیں یہ اطمینان ہوتا ہے کہ اگر زندہ رہے تو ہر ظلم کا بدلہ لیں گے۔ ان لوگوں کی نفسیات ایک ایسے اخلاقی ضابطے کے تحت کام کرتی ہے' جسے بابر سمجھنے سے قاصر تھا۔

نذیر اپنی سوچوں پر خود ہی حیران رہ گیا۔ وہ حق وانصاف کے حق میں دلائل دے رہا تھا اور دوسری طرف جرم کی دلدل میں خود کو دھنساتا چلا جا رہا تھا لیکن اس کے لئے یہ مسئلہ آئیڈیلز کا نہیں تھا.......... بلکہ بنیادی ضرورت کا تھا۔ اس نے دیکھا تھا کہ غربت دنیا کی سب سے بڑی سزا ہے۔ وہ صحیح راستے پر چل کر مادی خوشحالی حاصل کرنے کا موازنہ غلط راستے پر چل کر دولت کمانے سے کرتا تھا۔ اس کے بعد راستے کا انتخاب ہرگز کوئی مسئلہ نہیں رہتا تھا۔ یہی کچھ سوچتے ہوئے وہ کلاس روم میں داخل ہوا۔

صوفیہ نے جو طلباء اور طالبات کے درمیان فرش پر بیٹھی تھی' چھوٹتے ہی پوچھا "ہمیں کچھ کھانے کو بھی ملے گا' ہم بھوکے ہیں۔"

نذیر کو نہ جانے کیوں صوفیہ سے چڑ محسوس ہوتی تھی' اس کا ردعمل فوری تھا "مجھے معلوم نہیں۔ میری بلا سے' بھوکے مرجاؤ تم لوگ۔"

"ہمیں کھانا چاہئے۔" صوفیہ نے برہمی سے کہا۔

نذیر نے اسے غور سے دیکھا۔ وہ جوان تھی لیکن اس کے نقوش اور انداز سے

سختی جھلکتی تھی۔ وہ ایسی عورت تھی جو اس پر کبھی التفات نہیں کر سکتی تھی۔ نذیر کو اس بات کی پرواہ بھی نہیں تھی لیکن اس کی ناپسندیدگی نذیر کو بے انصافی کا احساس دلاتی تھی اور عمر بھر اس کے ساتھ یہی بے انصافی ہوتی رہی تھی۔ ”میں تو تم لوگوں کے کھانے کے لئے ایک روپیہ بھی خرچ نہیں کروں گا۔“

اس بار کمال نے مداخلت کی ”اسٹور روم میں کینڈی اور پاپ کورن موجود ہیں۔ ہم اس سے ہی کام چلالیں گے۔“

نذیر نے بے رحمی سے قہقہہ لگایا ”اپنے ہی ذرائع استعمال کرو اپنا پیٹ بھرنے کے لئے.........“

وہ بہت گھٹیا بات تھی۔ اگرچہ کلاس کے بیشتر طلباء کی سمجھ میں نہیں آئی تھی۔ کمال کو غصہ تو بہت آیا تاہم اس نے تحمل سے کہا ”لگتا ہے‘ تم یہ تجربہ کر چکے ہو لیکن یہ کام ہمارے بس کا نہیں۔“

نذیر میز پر چڑھ کر بیٹھ گیا ”کیوں نہیں۔ جبکہ مجھ جیسے کروڑوں غریبوں کو کسی کی پروا نہیں ہوتی۔“

”بات سنو۔ یہ بچے پہلے ہی کچھ کم پریشان نہیں ہیں۔ ان کی پریشانیوں میں اضافہ نہ کرو۔“

نذیر کا چہرہ تمتما اٹھا۔ وہ شعوری طور پر اس تمتماہٹ پر قابو پانے کی کوشش کر رہا تھا۔ کمال فرش سے اٹھا اور ایک ڈیسک پر ٹک گیا ”ایسا کرو۔ اپنے باس سے پوچھ آؤ۔“

نذیر سفاکی سے ہنسنے لگا ”یہ فیصلہ مجھے کرنا ہے اور میرا جواب انکار میں ہے۔ اسے ایک طرح کا سبق سمجھ لو ماسٹر‘ عیش و عشرت کی زندگی نے تمہیں کس حال کو پہنچا دیا ہے۔ تم ایک وقت بھوکے نہیں رہ سکتے۔ جبکہ لاکھوں انسان ایسے ہیں‘ جنہیں ایک وقت کی روٹی بھی مشکل سے میسر آتی ہے۔ تمہیں ڈٹ کر کھانا کھاتے وقت کبھی ان لوگوں کا خیال بھی آتا ہے؟“

”میں سمجھ گیا۔ تم کہانیوں والے سلطانہ ڈاکو ہو۔ امیروں سے دولت چھین کر غریبوں میں بانٹو گے۔ بہت اچھا آئیڈیا ہے“ کمال نے کہا ”اور متوسط طبقہ بھوکا مرتا رہے



گا‘ بہت خوب۔“

نذیر اچھل کر میز سے اترا اور جارحانہ انداز میں کمال کی طرف بڑھا۔ اس کی انگلی کمال کی طرف اٹھی ہوئی تھی اور وہ عملاً چیخ رہا تھا ”اس لئے کہ تم جیسے لوگ ہم لوگوں کو دیانت داری سے نہیں جینے دیتے.........“

رئیس کی آواز نے مداخلت کی ”ان پر غصہ نہ کرو مسٹر۔ یہ تو قابل رحم حد تک سیدھے سادے آدمی ہیں۔“

نذیر رک گیا ور اس نے دلچسپی سے بڑے بالوں والے لڑکے کو دیکھا ”کیا مطلب؟“

”یہ بے چارے تو سسٹم کا ایک حصہ ہیں۔“

”اچھا؟ یعنی یہی تعلیم دی جا رہی ہے تمہیں؟“ نذیر نے دلچسپی سے پوچھا۔

”بالکل۔ جب سے ہوش سنبھلا ہے‘ یہی سن رہا ہوں۔ اچھے بنو‘ جیسا میں کہتا ہوں‘ ویسا کرو۔ سیدھے راستے پر چلو۔ کامیاب انسان بنو گے“ رئیس نے نقل اتارتے ہوئے کہا۔

نذیر میز کی طرف واپس چلا گیا ”تم اس کی بات پر عمل کرو۔ تم کامیاب انسان بن سکتے ہو۔“

”رئیس‘ تم اس معاملے میں مت پڑو۔“ کمال نے تہدیدی لہجے میں کہا۔

”کیا بات ہے ماسٹر۔ بچوں کا بولنا اچھا نہیں لگا تمہیں؟ یا سچ سننا برا لگتا ہے؟“ نذیر نے طنز کیا۔

کمال نے ڈیسک پر بیٹھے بیٹھے پہلو بدلا ”نہیں......... لیکن میں انہیں نظریاتی طور پر برباد ہونے دینا نہیں چاہتا۔ میں نہیں چاہتا کہ میرے طلباء خود کو کچلی ہوئی اکثریت تصور کر کے تمہاری طرح خود ترسی میں مبتلا ہوں......... اور رئیس کی بات اور ہے‘ اس کے لئے یہ باتیں کرنا محض فیشن ہے۔“ وہ کہتے کہتے رہ گیا۔ یہ بتانا بہت مخدوش بلکہ تباہ کن تھا کہ رئیس نہ صرف پچاس لاکھ کے بنگلے میں رہتا ہے بلکہ اس کا باپ وزیر داخلہ ہے......... وفاقی وزیر.........

لیکن رئیس پر تو کمال کا اختیار نہیں تھا۔ "میرے والد مرکزی حکومت میں وزیر داخلہ ہیں لیکن میں ان سے بھی اختلافات رکھتا ہوں۔" رئیس نے فخریہ لہجے میں کہا "یہ فیشن کی بات نہیں۔"

"رئیس- غیر ضروری باتیں مت کرو۔" کمال نے کہنا چاہا۔

"یہ تو بڑے کام کی بات معلوم ہوئی ہے" نذیر نے اس کی بات کاٹ دی" اور تم بہت بڑھ چڑھ کر باتیں کرتے ہو۔ میں ابھی تمہارے طلباء کو عملی مظاہر کر کے دکھاتا ہوں کہ قوت کے استعمال سے سسٹم کو کیسے سیدھا کیا جاسکتا ہے۔ یہاں آؤ کمال صاحب!" اس نے رائفل لہرا کر اسے پاس آنے کا اشارہ کیا۔

کمال ڈیسک سے اتر کر اس کی طرف بڑھا "کیا کرنا چاہتے ہو تم؟"

"میں چاہتا ہوں کہ تم میرے سامنے گھٹنوں کے بل جھکو۔"

کمال سوچ میں پڑ گیا۔ وہ علامتی فرمائش تھی...... سسٹم کو اپنے قدموں میں جھکانے کی اور کمال جانتا تھا کہ سسٹم میں خرابیاں سہی لیکن پھر بھی وہ سسٹم نہ ہونے سے بہتر ہے۔ خرابیاں تو دور کی جاسکتی ہیں لیکن سسٹم کا نہ ہونا طوائف الملوکی اور بالآخر ملک اور معاشرے کی تباہی کا سبب بنتا ہے۔ اس نے تمام امکانات کو تولا اور اس نتیجے پر پہنچا کہ اسے تو ہر صورت میں نقصان پہنچنا ہے۔ جھکے گا تو کمزور ثابت ہوگا۔ نہیں جھکے گا تو ذلت اور توہین کا ہدف بنے گا۔ اس نے بڑے تحمل سے کہا "نہیں...... یہ ممکن نہیں۔"

"سن رہے ہو وزیر زادے۔ کیا نام ہے تمہارا...... ہاں رئیس" نذیر نے کہا اور رائفل کی نال کمال کے سینے پر رکھ دی۔ "جھکو۔" وہ غرایا۔

"نہیں۔"

"نہیں جھکو گے تو میں تمہیں جان سے ماردوں گا۔" نذیر نے دھمکی دی۔ اسے اپنی گدی کے اندر چیونٹیاں سی رینگتی محسوس ہو رہی تھیں۔

"نہیں۔"

"وزیر زادے، رئیس، اب اپنے استاد کا حشر بھی دیکھنا۔ اب تمہیں پتا چل جائے گا کہ کتابی باتیں اور ہوتی ہیں اور عملی باتیں اور" نذیر نے رئیس سے کہا پھر وہ کمال کی



طرف مڑا "سنو ماسٹر، بہتری اسی میں ہے کہ جھک جاؤ۔"

"نہیں" کمال کے لہجے میں اب بھی تحمل تھا۔

نذیر کا دل چاہ رہا تھا کہ ٹریگر دبا دے۔ زندگی میں پہلی بار اس کے اندر شعوری طور پر کسی کو قتل کرنے کی خواہش ابھری تھی۔ خاص طور پر اس شخص کو قتل کرنے کی خواہش۔ یہ شخص اس کے لئے نفرت انگیز تھا۔ وہ متوسط طبقے کا خوش حال آدمی تھا۔ دوسروں کا احساس نہ کرنے والا۔ اس کے اندر ہر وہ خصوصیت تھی، جس سے نذیر کو نفرت تھی۔ نذیر آگے کی طرف جھکا اور اس نے رائفل کی نال کمال کے سینے پر رکھ کر اسے پوری قوت سے دھکیلا۔ اس ایک لمحے میں جب دونوں کے جسم غیر متوازن تھے۔ کمال نے ہاتھ بڑھا کر رائفل کی نال پکڑ لی اور اسے کھینچا۔ نذیر نے رائفل چھڑانے کے لئے جھٹکا دیا۔ اس چکر میں ٹریگر دب گیا، گولی چلی، کمال گھوما اور ایک جھٹکے سے ایک ڈیسک پر جا کر گرا۔ فائر کی آواز نے پوری کلاس میں سکتہ طاری کردیا۔

خود نذیر کا بھی یہی حال تھا۔ دیوانگی کی سرخ لہریں اس کے وجود میں مچل رہی تھیں لیکن دھماکے نے اسے ہوش میں رہنے پر مجبور کردیا۔ وہ نیچے گرے ہوئے کمال کا جسم گولیوں سے چھلنی کر دینا چاہتا تھا لیکن کوئی چیز اسے روک رہی تھی۔ وہ قتل نہیں کرنا چاہتا تھا۔ وہ بس اس شخص کو ایذا پہنچانا چاہتا تھا۔ وہ اسے انتہا درجے کی اذیت سے دوچار کرنا چاہتا تھا۔ وہ چیخ چیخ کر مشکور کو آوازیں دیے جا رہا تھا۔ اچانک اس نے پلٹ کر دیکھا تو پتا چلا کہ وہ سب اس کے پیچھے کھڑے ہیں۔

بابر نے منہ سے کچھ نہیں کہا بس اسے سوالیہ نظروں سے دیکھتا رہا۔ مشکور نے مستفسرانہ نگاہوں سے بابر کو دیکھا۔ بابر نے سر کو تائیدی جنبش دی۔ مشکور آگے بڑھا اور اس نے بڑی آسانی سے کمال کو فرش سے اٹھا دیا۔ کمال کی قمیض بائیں کندھے کے پاس سے سیاہ ہو رہی تھی اور جس جگہ بازو کندھے سے ملتا ہے، وہاں چھوٹا سا ایک خلا تھا، جس سے ادھڑے ہوئے عضلات نظر آرہے تھے اور خون بہہ رہا تھا۔

"اسے جھکاؤ۔" نذیر غرایا۔

کمال لڑکھڑاتا ہوا اٹھا۔ اس تے سہارے کے لئے مشکور کو پکڑ رکھا تھا۔ وہ نفی میں

سر ہلا رہا تھا۔ اسے گرنے سے بچانے کے لئے مشکور نے اسے پکڑا ہوا تھا۔

"مشکور.......... اسے مارو' اذیت دو۔"

"تم یہ کام پہلے ہی کر چکے ہو۔ اب یا اسے ختم کرو' یا اس کا پیچھا چھوڑو۔"

بابر کی نگاہوں میں عجیب سا تاثر تھا۔ وہ سحر زدہ سا کمال کو دیکھ رہا تھا۔ "ا مارو۔" وہ بڑبڑایا۔

"ٹھیک ہے' تم کہتے ہو تو یہی سہی" مشکور نے کہا' پھر اس نے قمیض کا کالر تھام کمال کو اوپر اٹھایا اور پوری قوت سے اس کے پیٹ میں گھونسا مارا۔ اس کے نتیجے کمال کا پورا بوجھ اس پر آ پڑا اور وہ لڑکھڑا کر پیچھے ہٹنے پر مجبور ہو گیا۔ کمال نے ہاتھ پا چلائے۔ مشکور کے منہ پر جھپٹا مارا.......... اور اب وہ اپنے پیروں پر کھڑا تھا۔

"گھٹنوں کے بل جھک جا.........." نذیر گالی دیتے ہوئے چلایا۔

"خدا کے لئے کمال.......... جھک جاؤ" صوفیہ کی آواز آنسوؤں سے بھیگی ہ تھی۔

"نہیں۔"

بابر تیزی سے کمال اور مشکور کے درمیان آ گیا۔ "جھک جاؤ۔ ورنہ میں مشکور کہوں گا کہ تمہیں ختم کر دے" وہ رد عمل کے لئے کمال کے چہرے کو بہت غور سے د رہا تھا۔

"نہیں۔"

بابر پیچھے ہٹتے ہوئے اس شخص کو دیکھ رہا تھا' جو مشکور کے بازوؤں میں بے جان ہوتا محسوس ہو رہا تھا۔ وہ سوچ رہا تھا کہ اس سے اندازے کی کتنی بڑی غلطی ہوئی ہے بہرحال اس سے کچھ فرق نہیں پڑتا تھا۔ اس شخص کو توڑنے کے لئے اس کے پاس بہت وقت تھا۔ وقت کی کوئی کمی نہیں تھی "تم اتنی مزاحمت کیوں کر رہے ہو؟"

"سسٹم افراد پر مشتمل ہوتا ہے۔ اس کا یہ خیال غلط ہے کہ اسے جھکایا جا سکتا ہے" کمال نے ڈوبتی ابھری آواز میں جواب دیا۔

"مجھے حیرت ہے تم پر۔ تم ذہین ہو' پڑھے لکھے ہو' جانتے ہو کہ تشدد ایک ا



ہتھیار ہے جس سے کسی بھی سسٹم کو' کسی بھی معاشرے کو اور کسی بھی فرد کو با آسانی تباہ کیا جا سکتا ہے۔" بابر نے کہا پھر وہ مشکور کی طرف مڑا "اسے اور مارو مشکور۔"

مشکور' کمال کو قمیض سے تھام کر گھسیٹتا ہوا دیوار کی طرف لے گیا۔ اسے دیوار کے ساتھ کھڑا کر کے اس نے پوری قوت سے ایک گھونسا اس کے چہرے پر اور دو گھونسے اس کے پیٹ میں مارے۔ کمال دہرا ہو گیا۔ مشکور نے گھٹنا اس کے سینے پر مارا۔ اس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ یہ کام کیسے کرے۔ اسے کمال کو سنبھالنا اور کھڑا کرنا بھی تھا اور اسے مارنا بھی تھا۔ اس نے کمال کو چھوڑ دیا' جو نیچے فرش پر ڈھیر ہو گیا "اور ماروں؟" اس نے بابر سے پوچھا۔

بابر نے سوالیہ نظروں سے نذیر کو دیکھا "یہ تو جھکنے کو تیار نہیں ہے اور پٹواؤں؟"

نذیر' کمال کی طرف بڑھا۔ کمال کو سانس لینے کے لئے بھی جدوجہد کرنا پڑ رہی تھی۔ اپنی کراہوں پر بھی اس کا اختیار نہیں تھا۔ نذیر کو اب خود بھی یاد نہیں رہا تھا کہ وہ ماسٹر سے کیا چاہتا تھا۔ وہ اسے سسکتے' گڑگڑاتے' زندگی کی بھیک مانگتے دیکھنا چاہتا تھا۔ یا اسے اپنی توہین' اپنی ذلتوں اور اپنے دکھوں اور پریشانیوں میں شریک کرنا چاہتا تھا؟ اس کی خواہش جو بھی رہی ہو' بہرحال پوری نہیں ہوئی تھی۔ ماسٹر کو گولی بھی لگی تھی اور اس کی مرمت بھی ہوئی تھی۔ وہ موت سے صرف ایک ثانیے کے فاصلے پر تھا لیکن زندگی اب بھی اس کے لئے اپنے برحق ہونے کے احساس سے زیادہ قیمتی نہیں تھی۔ اس پر تشدد ہوا تھا لیکن وہ اپنے درست اور برحق ہونے کے تصور میں مست و سرشار اور یوں محفوظ و مامون تھا۔

نذیر نے اسے ٹھوکر ماری اور کہا "نہیں.......... یہ کافی بھگت چکا ہے" اس لمحے اسے اپنا آپ بہت برا لگ رہا تھا۔

بابر کمال کے نزدیک گیا اور اس پر جھکتے ہوئے بولا "تم بہت بے وقوف آدمی ہو۔"

کمال اذیت سے بے حال تھا لیکن اس بات کا جواب دینا بھی ضروری تھا۔ اس نے اپنی زندگی نامعقول سوالوں کے آخری حد تک معقول جواب دینے کے لئے وقف کر دی تھی۔ اس احمقانہ مگر سفاک صورت حال کا اس کے پاس کوئی جواب نہیں تھا اور جواب

اسے درکار تھا۔ اس نے دانت بھینچ کر پوچھا "تم یہ سب کیوں کر رہے ہو؟"

بابر کے چہرے کے عضلات نرم پڑ گئے "میں ایک فن کی مشق کر رہا ہوں۔"

"بچوں کو دہشت زدہ کرنے کے؟"

"یہ تو اس فن کی بس ایک شاخ ہے" یہ کہتے ہوئے بابر کے دانت نمایاں ہوئے "تم نہیں سمجھ سکتے۔ جیسے پڑھانا تمہاری جاب ہے' یہ دہشت گردی میری جاب ہے ا میں اتنا طاقت ور ہوں کہ جو چاہوں حاصل کرلوں۔ میں دہشت زدہ بھی کرسکتا ہوں ا قتل بھی کرسکتا ہوں۔ میں اپنی ہر مرضی پوری کرسکتا ہوں۔ مجھے کوئی خوف نہیں ا لئے کہ میں مرنے سے نہیں ڈرتا۔ تمہاری اذیت میری مسرت ہے۔ یہی میرا کام ہ میں تمہیں استعمال کرسکتا ہوں اور بعد میں تمہیں بیکار چیز سمجھ کر پھینک بھی سکتا ہو میرے نزدیک کسی چیز کی' کسی انسان کی کوئی وقعت نہیں۔"

بابر نے یہ بات بہت نرم لہجے میں کہی تھی لیکن لفظ ایسے تھے کہ کمال کی تکلی میں اضافہ ہوگیا "لیکن کس لئے؟" اس نے سرگوشی میں پوچھا۔ یہ گفتگو بس اس کے بابر کے درمیان تھی۔

"اس لئے کہ میری زندگی کا یہی مقصد ہے۔ مجھے اس سے خوشی ملتی ہے۔ مقصد حاصل کرنے کے لئے میں کسی کو بھی کچل سکتا........ روند سکتا ہوں۔"

کمال اس گفتگو سے دستبردار ہونا چاہتا تھا۔ اذیت سے بچنے کے لئے اس اندھی میں چھپ جانا چاہتا تھا' جو اس کی آنکھوں میں چھا رہا تھا لیکن یہ شخص اسے حیران دے رہا تھا۔ انسان ایسے بھی ہوسکتے ہیں؟ "یعنی تم شیطنیت کا روپ ہو۔ تمہارے ع بھی شیطانی ہیں۔"

"نہیں' میں ایک محب وطن آدمی ہوں" بابر نے معنی خیز لہجے میں کہا' پھر اس تیزی سے موضوع بدلا "یہ جنہیں تم بچے کہتے ہو" اس نے کلاس کی طرف اشارہ "اب یہ ہمیشہ دہشت زدہ رہیں گے۔ اس لئے کہ ہر سنسان سڑک پر' ہر تاریک گو میں انہیں زندگی بھر میرا سایہ نظر آتا رہے گا۔ میرے مرجانے کے بعد بھی میری یا کے ذہنوں میں زندہ رہے گی۔"



کمال نے آنکھیں بند کرلیں اور ایک لمحے خاموش لیٹا رہا۔

"کیوں؟ اس کا کوئی جواب ہے تمہارے پاس؟" بابر نے اسے چھیڑا۔

کمال نے آنکھیں بند کئے کئے جواب دیا "تم خود کو ضرورت سے زیادہ اہمیت دیتے ہو۔"

بابر نے بڑھ کر اس کے کھلے زخم پر جوتا رکھ کر دباؤ ڈالا۔ کمال تکلیف سے بلبلا اٹھا۔ "اور تم بکواس بہت زیادہ کرتے ہو" وہ غرایا پھر وہ شہلا کی طرف مڑا "فیکلٹی روم میں فرسٹ ایڈ باکس رکھا ہے۔ وہ لے آؤ' لیڈی ٹیچر ہمارے ہیرو کی مرہم پٹی کردے گی۔ بدقسمتی سے ابھی ہمیں اس کی ضرورت ہے" وہ کونے میں بیٹھے ہوئے طلباء کی طرف گیا اور نازیہ کے سامنے جارکا۔ "یہ ہماری صلاحیتوں اور طاقت کا ایک چھوٹا سا نمونہ ہے" اس نے مسکراتے ہوئے کہا "لہٰذا بہتر یہی ہوگا کہ ہمیں ایسا کوئی موقع نہ دو" اس نے ادھر ادھر دہشت زدہ چہروں کو دیکھا۔ وہ ستائیس نوعمر لڑکے لڑکیوں کے معدوں میں ہونے والی اینٹھن کا تصور کرسکتا تھا۔ اس نے ایک ایک چہرے کو غور سے دیکھا پھر اس کی نظریں نازیہ کے معصوم اور حسین چہرے پر آرکیں۔ اس کی آنکھوں میں آنسو تھے۔ وہ چند لمحے اسے گھورتا رہا پھر مشکور کو اپنے ساتھ لے کر کمرے سے نکل گیا۔

صوفیہ نے شہلا سے فرسٹ ایڈ باکس جھپٹا اور کمال کی طرف لپکی۔ کمال نے اسے دھکیلنے کی کوشش کی لیکن اس کی حالت ایسی تھی کہ اس پر قابو پانا صوفیہ کے لئے مشکل نہیں تھا۔ اس نے اس کے کندھے کے زخم کا جائزہ لیا۔ گولی جوڑ کے قریب موٹے مسلز کو پھاڑتی ہوئی گزری تھی۔ اسے احساس ہوگیا کہ زخم صاف کرنے اور خون روکنے کے سوا کچھ بھی نہیں ہوسکتا۔ وہ پانچ انچ لمبا بدصورت زخم تھا' جس سے ادھڑا ہوا گوشت جھانک رہا تھا۔ اس نے بہت غور کیا لیکن اس نتیجے پر پہنچی کہ اگر کمال کو فوری طور پر بھی کسی ماہر ترین سرجن کی خدمات حاصل ہوجائیں (جو کہ خارج از امکان تھا) تو بھی شاید اس کا یہ ہاتھ کبھی پہلے کی طرح کام نہیں کرسکے گا۔ اس نے زخم کی صفائی کی اور پٹی کو اینٹی بایوٹک دوا میں بھگو کر زخم پر رکھنے کے بعد اسے خوب کس کر باندھ دیا۔ بینڈیج نے فوراً ہی خون جذب کرنا شروع کردیا۔ یعنی پٹی بار بار بدلنا ضروری تھا پھر ایک طالب علم کی مدد سے اس

نے کمال کو زبردستی اسپرین کی دو ٹکیاں دیں۔ اس سے زیادہ وہ کچھ نہیں کر سکتی تھی۔ وہ نڈھال سی ہو کر دیوار سے ٹیک لگا کر بیٹھ گئی اور اس کا سر اپنی گود میں رکھ لیا۔ وہ اس کے رخسار پر پڑے نیل کو اپنی انگلیوں سے بڑی نرمی سے سہلاتی رہی۔ وہ اب بھی ہوش میں تھا لیکن اپنی نگاہوں کو فوکس کرنے کے لئے اسے سخت کوشش کرنی پڑ رہی تھی۔

"پرسکون رہنے کی کوشش کرو" صوفیہ نے کہا۔

"یہ کیسے ممکن ہے' میں بہت تکلیف میں ہوں" کمال کی آواز بہت دور سے آتی محسوس ہوئی۔

"پھر بھی' ہاتھ پاؤں ڈھیلے چھوڑ دو۔ خون رکنا بہت ضروری ہے۔"

کمال نے سر کو تفہیمی جنبش دی۔ اس لمحے رئیس آیا اور گھٹنوں کے بل اس کے پاس بیٹھ گیا "سر......... مجھے امید نہیں تھی کہ وہ لوگ اتنا کچھ کر گزریں گے۔" وہ بولا۔

"جاؤ......... چلے جاؤ یہاں سے" کمال نے تند لہجے میں سرگوشی کی۔ اس کے ساتھ ہی اس کی آنکھیں بند ہو گئیں۔ ہوش و حواس اس کا ساتھ چھوڑ گئے۔

☆-------------☆-------------☆

بے ہوشی کے اندھیرے میں وہ پھر چھوٹا سا لڑکا بن گیا۔ وہ چھوٹے سے اصطبل میں سیاہ بچھیرے کی باگیں تھامے کھڑا تھا۔ وہ کتنی وسیع و عریض دنیا تھی۔ چالیس ایکڑ زمین......... زرعی' نہری۔ وہ ہر صبح ساڑھے چار بجے بیدار ہوتا تھا۔ اپنے بچھیرے کو چارا دیتا' اس پر سواری کرتا' اس وقت اس کی عمر سات آٹھ سال تھی۔ اتنی طاقت' اتنی توانائی کہاں سے آتی تھی کہ وہ ساڑھے چار بجے اٹھتا۔ اسکول سے واپس آنے کے بعد دن بھر بھوسے کے ڈھیر پر اچھلتا' کودتا اور کھیلتا رہتا۔ خواب کی اس کیفیت میں بھی وہ بھوسے کی خوشبو میں گھلی ملی گوبر کی بو محسوس کر رہا تھا۔ وہ کتنی محفوظ دنیا تھی۔ بیس بھینسیں اور سو سے زائد مرغیاں تھیں ان کے پاس اور گھر کے مکھن کی سی نرمی اور ذائقہ پھر کہیں نہیں تھا۔ وہ دن......... وہ خوب صورت صبحیں کیا ہوئیں......... کہاں گئیں؟ اور بابا؟ ا تنومند' سخت جان اور جفاکش بابا' جنہیں دیکھ کر لگتا تھا کہ وہ پتھر کے بنے ہوئے ہیں۔ ان کے وہ بڑے بڑے کھردرے ہاتھ۔



قید سے رہائی کے بعد وہ واپس آیا تو اپنے سکڑے سمٹے بابا کو دیکھ کر دنگ رہ گیا تھا۔ وہ جانتا تھا کہ اس کی قید کے دکھ نے بابا کو اندر سے چاٹ لیا ہے۔ وہ اس رات اپنے بستر پر لیٹ کر چپکے چپکے روتا رہا تھا۔ اس لئے کہ پتھر کا مضبوط آدمی ریزہ ریزہ ہو رہا تھا۔ اس کے وجود میں دراڑیں پڑ گئی تھیں اور پھر دو سال بعد سب کچھ جل گیا تھا۔ پورے گاؤں کو معلوم تھا کہ وہ کن لوگوں کی حرکت ہے لیکن قانون کو نہیں معلوم ہو سکا تھا۔ اس نے پولیس کو بتایا تھا لیکن مجرموں کے سیاسی ہاتھ بہت لمبے تھے۔ پولیس ان پر ہاتھ نہیں ڈال سکتی تھی۔ لہٰذا تجاہل عارفانہ سے کام لیتی رہی اور وہ خود......... وہ انتقام لینے کی طاقت اور ہمت رکھتا تھا لیکن وہ خود فوجی تھا۔ وہ صرف غیر ملکی دشمنوں کے خلاف ہتھیار اٹھا سکتا تھا۔ اسے یہی تربیت دی گئی تھی۔ سو وہ انتقام سے دستبردار ہو گیا۔

☆-------------☆-------------☆

اس کے پیٹ سے متلی کا احساس ایک تند لہر کی صورت اٹھا اور اس کے حلق تک ابل آیا۔ اس احساس نے اسے بے ہوشی کی اندھیری عافیت گاہ سے اٹھا دیا۔ وہ اتنی جگہ سے دکھ رہا تھا کہ کسی ایک مقام اذیت کی بھی نشان دہی نہیں کر سکتا تھا۔ گہرائی میں دھڑکتا لرزتا درد اس کی گردن سے پھیلتا پھیلتا' اس کے بائیں ہاتھ کی انگلیوں تک آ پہنچا تھا۔ اس نے حرکت کرنے کی کوشش کی لیکن عضلات کا ہلکا سا کھنچاؤ بھی متلی کے احساس کو بہت زیادہ بڑھا دیتا تھا۔ وہ کروٹ بدلنا......... اٹھنا چاہتا تھا لیکن یہ ناممکن تھا۔ وہ ٹھنڈے فرش پر آنکھیں بند کئے لیٹا اپنی پیشانی پر پسینہ پھوٹتے محسوس کرتا رہا۔ پسینہ بہہ کر اس کی کنپٹی تک آ رہا تھا۔ کان کے نیچے سے گزر کر گردن پر ٹپک رہا تھا۔ وہ جانتا تھا کہ اس کا چہرہ پیلا پڑ گیا ہے۔ خون کی کمی کو وہ محسوس کر رہا تھا۔ ٹھنڈک کا احساس اس کی جلد کے پار اتر کر جسم میں پھیل رہا تھا۔ اسے اپنا جسم تیرتا اور جھولتا محسوس ہو رہا تھا......... اور وہ جسم کی حرکات پر قابو پانے کی کوشش کر رہا تھا۔

کافی دیر کے بعد اسے آنکھیں کھولنے کی ہمت ہو سکی۔ آنکھیں کھلیں تو اسے دھندلاہٹ کے سوا کچھ نظر نہیں آیا۔ نظریں فوکس کرنے کی کوشش میں متلی کا احساس پھر ابھر آیا۔ وہ آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھتا رہا پھر صوفیہ کا چہرہ اس پر جھک آیا "کیسا

محسوس کر رہے ہو؟" صوفیہ نے پوچھا۔

"بہت خراب۔"

"تمہاری حالت اچھی نہیں لگتی۔ کندھے کا کیا حال ہے؟"

"بہت تکلیف ہو رہی ہے۔ یہ اندھیرا کیوں ہے؟"

"تم بہت دیر بے ہوش رہے ہو۔"

"کیا وقت ہوا ہے؟"

"میرا خیال ہے' رات کے بارہ بج چکے ہیں۔"

"کوئی خاص بات؟"

"نہیں۔ وہ وقتاً فوقتاً ہمیں چیک کرنے کے لئے آتے رہے ہیں۔ وہ جسے وہ بار نام سے پکارتے ہیں' دو بار آ چکا ہے۔ وہ نازیہ کو جن نظروں سے دیکھتا ہے' مجھے بہت لگتا ہے۔"

"اب وہ کیا کر رہے ہیں؟"

"میرا خیال ہے' باری باری نیند لے رہے ہیں۔"

کمال نے پھر آنکھیں بند کر لیں۔ اس پر بے پناہ تھکن غالب آ رہی تھی۔ اور کی طرح مسلسل دھڑکتے درد کی طرف سے اپنے ذہن کو بند کر لینا چاہتا تھا۔ بہت کوش کر کے اس نے آنکھیں کھولیں۔ "بچوں کا کیا حال ہے؟" اس نے پوچھا۔

"تم نے انہیں بری طرح ڈرا دیا۔ میں دو گھنٹے کی کوشش کے بعد انہیں دوبا پُرسکون کر سکی ہوں۔ اس وقت میرے خیال میں ان میں سے بیشتر سو رہے ہیں۔"

"میں تو انہیں صبر و تحمل کے لیکچر بھی نہیں دے سکتا۔"

"تم نے احمقانہ طرزِ عمل کا مظاہرہ کیا۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تم کیا ثابت چاہ رہے تھے؟"

"میں خود بھی نہیں سمجھا۔ شاید عزتِ نفس کی بات تھی۔ حالانکہ بھارت کے قیدیوں کے کیمپ میں وہ لٹ چکی تھی۔"

"پتا ہے' تم مر بھی سکتے تھے۔"



کمال سوچ رہا تھا۔ واقعی ان لوگوں نے اس سے کوئی بڑا مطالبہ تو نہیں کیا تھا۔ تو اسے وہ اتنا بڑا کیوں لگا تھا۔ کیا اس لئے کہ وہ صوفیہ کے اور اپنے اسٹوڈنٹس کے سامنے ذلیل نہیں ہونا چاہتا تھا۔ کیا وجہ تھی۔ گھٹنوں کے بل جھکنا اتنی بڑی بات تو نہیں تھی کہ اس کے لئے آدمی مرنا گوارہ کر لے۔ اسے نہیں معلوم تھا کہ حوصلہ اور بدمزگی کا وہ شدید احساس کہاں سے ابھرا تھا' جس نے اسے نذیر کی رائفل پر ہاتھ ڈالنے پر اکسایا تھا اور وہ جانتا تھا کہ وہ کیا کر رہا ہے۔ وہ اس سے رائفل چھین کر اس صورت حال کو ختم کر دینا چاہتا تھا' جس نے اسے مضطرب کر رکھا تھا۔ جس کی وجہ سے جنگی قیدیوں کے کیمپ کی ناخوش گوار یادیں ابھر آئی تھیں اور اسے اپنا آپ برا لگنے لگا تھا۔ اب وہ سوچ رہا تھا کہ رائفل چھیننے کے بعد وہ کیا کرتا۔ نذیر کو ختم کر دیتا۔ کیا وہ اتنی آسانی سے اپنے نظریات' اپنی اہلیت بھول سکتا ہے۔ اس نے تو ذاتی انتقام کی شدید خواہش کو ان نظریات اور تربیت پر قربان کر دیا تھا۔ اس نے عہد کیا تھا کہ میدان جنگ کے سوا وہ کبھی انسانی زندگی کو موت کے گھاٹ نہیں اتارے گا مگر اور کوئی صورت بھی تو نہیں تھی۔

"میرا خیال ہے' اب ہمیں منصوبہ بندی شروع کر دینی چاہیے۔ اس سے پہلے کہ صورت حال ہمارے ہاتھوں سے بالکل ہی نکل جائے" اس نے صوفیہ سے کہا۔

"مگر ہم کیا کر سکتے ہیں؟"

"ہمیں ان بچوں کو باہر نکالنا ہے" کمال نے کہا اور اندھیرے میں جانے پہچانے کمرے کو نظروں سے ٹٹولا۔ ہر منزل پر کونے والے کلاس روم میں دو ایسی دیواریں تھیں' جن میں کھڑکیاں تھیں۔ عام کمروں میں ایسی ایک ہی دیوار تھی۔ یہ سوچتے ہوئے کمال کو اچانک احساس ہوا کہ یہ کلاس روم کس حد تک اس کی زندگی کا حصہ بن چکا ہے۔ وہ اس کمرے کے چپے چپے سے واقف تھا۔ سرخ ٹائلوں والے فرش میں کہاں کہاں رخنے ہیں' وہ جانتا تھا۔ چھت پر موجود ہر داغ دھبے سے وہ واقف تھا۔ اس کی پوری زندگی اپنی تمام اہمیتوں سمیت اس کمرے سے وابستہ ہو گئی تھی۔ یہاں سے اسے خوشیاں زیادہ اور مایوسیاں کم ملی تھیں۔ ان طلباء کی تعداد بھی یاد نہیں تھی' جنہیں اب تک وہ پڑھا چکا تھا۔ وہ یہ حساب نہیں لگا سکتا تھا کہ ان طلباء اور طالبات نے اس کی زندگی پر کیسے

نقوش چھوڑے ہیں۔ یا اس نے ان کی زندگی پر کیسے نقوش چھوڑے ہوں گے۔ اس کے لئے وہ کلاس روم ایک شاندار تجربہ تھا لیکن آدمی ہوتا ہی ناشکرا ہے۔ شاید وہ جنت میں بھی خوش نہ رہ سکے۔ اس کلاس روم نے اسے اتنا کچھ دیا تھا لیکن وہ اسے اپنے لئے بہت بڑا بوجھ سمجھتا تھا۔ اس نے طلباء کو نہ صرف اچھی طرح پڑھایا تھا بلکہ خود بھی بہت کچھ سیکھا تھا۔ اس کی بالغ نظری میں اضافہ ہوا تھا۔ اس کا انسانوں کو سمجھنے کا علم آگے بڑھا تھا۔ اسے پہلی بار احساس ہو رہا تھا کہ اسے اس کمرے سے محبت ہے۔ وہ نہیں چاہتا تھا کہ یہاں کی خوش گوار یادیں خون آلود ہوں اور وہ بھی اس کے شاگردوں کے خون سے۔ وہ انہیں جلد از جلد اس کمرے سے نکال دینا چاہتا تھا' جو کسی بھی وقت مقتل بن سکتا تھا۔

"میرے خیال میں سب سے پہلے نازیہ' رئیس' اور نعمان کو باہر نکالنا ہوگا" اس نے کہا "نازیہ کو اور طرح کا خطرہ ہے۔ وہ بابر اسے خراب نظروں سے دیکھتا ہے۔ رئیس کے متعلق اسے معلوم ہو چکا ہے کہ وہ وزیر کا بیٹا ہے۔ وہ اسے ہتھیار کے طور پر استعمال کر سکتا ہے اور نعمان کے متعلق اگر اسے معلوم ہو گیا کہ وہ ایس پی کا بیٹا ہے تو اور مسئلہ کھڑا ہو جائے گا۔"

"مگر کیسے؟" صوفیہ نے پوچھا۔

"اگر عقبی کھڑکیوں سے دو لڑکوں کو کسی طرح آگ سے بچاؤ والے چکر دار زینوں پر اتار دیا جائے تو وہ دوسروں کی مدد کر سکیں گے۔"

اسی وقت فرش پر سمٹ کر سوتے ہوئے بچوں کے درمیان ایک سایہ متحرک ہوا اور ان کی طرف بڑھا۔ وہ خاموش ہو گئے۔ وہ نازیہ تھی۔ اسے کمال دور سے بھی پہچان سکتا تھا۔

"کیا بات ہے نازیہ!" اس نے پوچھا۔

"سر آپ تو ٹھیک ہیں نا؟"

کمال نے مسکرانے کی کوشش کی "میں ٹھیک ہوں۔ تم واپس جاؤ اور سونے کی کوشش کرو۔"

"سر.......... مجھے باتھ روم جانا ہے۔"



"ٹھیک ہے ذرا باہر کا حال بھی دیکھتی آنا۔"

نازیہ دروازے کی طرف بڑھ گئی۔ اچانک صوفیہ نے کہا "اس کا اکیلے باہر جانا مناسب تو نہیں۔"

کمال جانتا تھا کہ وہ اٹھ کر نازیہ کے ساتھ جانے کے قابل نہیں ہے۔ صوفیہ کو ساتھ بھیجنا بھی مناسب نہیں تھا۔ "کوئی حرج نہیں" اس لمحے اس کی طبیعت پھر بگڑنے لگی۔ اس نے آنکھیں بند کر لیں۔ وہ جانتا تھا کہ اسے اٹھ کر بچوں کو باہر نکالنے کا بندوبست کرنا چاہئے۔ سردی بھی خاصی ہو رہی تھی۔ اور وہ فرش پر پڑے تھے لیکن اس لمحے وہ ہل بھی نہیں سکتا تھا۔ اس کا ذہن ڈوبتا جا رہا تھا اور اس کیفیت سے لڑنا اس کے لئے آسان نہیں تھا۔ صوفیہ کچھ کہہ رہی تھی لیکن اس کی آواز آہستہ آہستہ معدوم ہوتی جا رہی تھی۔ اسے اندازہ ہو گیا کہ وہ نیند سے نہیں لڑ سکے گا۔

"ہمیں کچھ دیر انتظار کرنا ہوگا" وہ بڑبڑایا مگر اسے یقین نہیں تھا کہ اس کی آواز صوفیہ تک پہنچی ہوگی۔

اس کی کیفیت عجیب سی ہو رہی تھی۔ اندر گہرا سناٹا تھا مگر وہ سناٹا بھی یوں چیخ رہا تھا کہ اس کی سماعت معطل ہو گئی تھی۔ جیسے دور ہوا غراتی ہوئی چل رہی ہو۔ وہ کوشش کے باوجود کچھ سن نہیں پا رہا تھا۔ بس بھنبھناہٹ سی کانوں میں گونج رہی تھی۔ اس کا ذہن اندھیروں میں ڈوبتا گیا۔ جاگتے رہنے کی جدوجہد دم توڑتی گئی۔ وہ بھول گیا کہ وہ کیا کرنے کا ارادہ کر رہا تھا۔ اسے یہ احساس بھی تھا کہ شعور میں کوئی اہم بات تھی' جسے وہ گرفت میں نہیں لے پایا تھا۔

ذرا دیر بعد صوفیہ نے اسے نرمی سے ہلایا "کمال.......... کمال سنو۔ نازیہ کو گئے ہوئے بہت دیر ہو گئی ہے اور وہ واپس نہیں آئی۔ مجھے تو اب پریشانی ہو رہی ہے۔"

"کتنی دیر ہو گئی؟" کمال نے بہت کوشش کر کے پوچھا۔ بولنا بھی اس کے لئے بہت بھاری کام ہو گیا تھا۔

"آدھا گھنٹا ہو گیا ہو گا۔ سمجھ میں نہیں آ رہا کہ کیا کروں؟ میں تمہیں جگانا بھی نہیں چاہتی تھی۔"

کمال نے اٹھنے کی کوشش کی۔ اس کے جسم میں ہر طرف اذیت کی لہر دوڑ گئی جیسے تیسے وہ اٹھ بیٹھا مگر اس کی پیشانی پسینے میں تر ہو گئی تھی۔ متلی کے احساس سے لڑ ہوئے وہ دیوار کا سہارا لے کر اپنے قدموں پر اٹھا۔ ذرا قدم جمے تو وہ دروازے کی طرف بڑھا۔ "میں آگے نہیں جا سکوں گا" اس نے صوفیہ سے کہا "تم جا کر دیکھو۔ میں یہاں کھ ہوں۔"

صوفیہ نے آہستگی سے دروازہ کھولا اور راہداری میں نکلی۔ راہداری کے اس سرے پر اسے مشکور بیٹھا نظر آیا۔ وہ نیم وا آنکھوں سے اسے دیکھ رہا تھا۔ صوفیہ نے باتھ روم کی طرف اشارہ کیا تو اس نے اثبات میں سر ہلا دیا۔ کمال دروازے میں کھڑا اسے دیکھ رہا۔ صوفیہ باتھ روم میں داخل ہو گئی۔ کمال کو توقع تھی کہ وہ چند لمحوں میں واپس جائے گی۔ دیر لگی تو اسے تشویش ہونے لگی۔ لمحے گھسٹ گھسٹ کر آگے بڑھ رہے تھے۔ طبیعت رہ رہ کر بگڑ رہی تھی۔ اس کا بس چلتا تو وہیں فرش پر لیٹ جاتا۔ پسینے نے اب اس کی قمیض کا کالر بھگو دیا تھا۔

عین اس وقت جب اس کی برداشت جواب دے رہی تھی اور وہ فرش پر لیٹنے ہی والا تھا کہ دروازہ کھلا اور صوفیہ نازیہ کو سہارا دے کر باہر لائی۔ کمال کا دل ڈوبنے لگا۔ یقیناً کوئی گڑبڑ تھی۔ اس لئے کہ نازیہ کے قدم لڑکھڑا رہے تھے۔ صوفیہ، نازیہ کو کمرے میں لائی اور اسے ڈیسک سے ٹکا کر بٹھا دیا۔

"کیا ہوا؟ کیا بات ہے؟" کمال نے کمزور آواز میں پوچھا۔

صوفیہ نے نظریں اٹھا کر اسے دیکھا۔ اس کی آنکھوں میں آنسو تھے "اس درندے نے درندگی کی حد کر دی" اس نے بمشکل کہا۔

کمال کے اندھیروں میں گھرے ذہن کو بات سمجھنے میں خاصی دیر لگی اور جب بات اس کی سمجھ میں آئی تو اس کے وجود میں دھماکے ہونے لگے وہ پلٹ کر اندھا دھند دروازے کی طرف بڑھا۔ پہلے وہ ایک اور پھر دوسری ڈیسک سے ٹکرایا۔ اس نے سامنے والی دیوار کا سہارا لے کر خود کو گرنے سے بچایا۔ پسینہ اب اس کے چہرے سے پانی کی طرح بہہ رہا تھا۔ پسینے نے اس کی آنکھوں کو کچھ دیکھنے کے قابل نہیں چھوڑا تھا۔ دیوار کا



سہارا لے کر آگے بڑھتے ہوئے اس نے دروازے کو کھولنے کی کوشش کی لیکن اس کے جسم کا پورا بوجھ دروازے پر جا پڑا۔ اس کا کندھا دروازے کے شیشے سے ٹکرایا۔ شیشہ ٹوٹا اور اس کا کندھا خالی حصے میں دھنسنے لگا۔ اذیت کی ایک تند موج اٹھی۔ اس کے ہونٹوں سے چیخ نکلی اور وہ فرش پر گرتا چلا گیا۔

لاؤنج میں بابر نے بھی وہ آواز سنی لیکن اس نے اٹھنے کی زحمت نہیں کی۔ وہ جانتا تھا کہ یہ کس عمل کا ردعمل ظاہر ہو رہا ہے وہ صوفے پر بیٹھا رہا۔ پھر اس نے نظریں اٹھا کر شہلا کو دیکھا "اگر یہ ٹیچر راہداری میں قدم بھی رکھے تو اسے شوٹ کر دینا۔"

پھر وہ بڑے تحمل سے شہلا کی واپسی کا انتظار کرتا رہا۔ اسے امید تھی کہ فائر کی آواز نہیں سنائی دے گی۔ یہ ٹیچر کمال رشید اس کے لئے ذاتی نوعیت کا مسئلہ بن گیا تھا۔ وہ ایسے کسی شخص کو برداشت نہیں کر سکتا تھا، جو وسائل سے محروم ہونے کے باوجود حوصلہ مندی کا مظاہرہ کرے۔ وہ اس شخص کو موت کے علاوہ ہر طرح کی اذیت دینا چاہتا تھا.......... کم از کم فی الوقت۔ اسے اندازہ نہیں تھا کہ وہ یہ کام کیسے کرے گا؟ کچھ بھی ہو، اسے اس ٹیچر کو اس کے آئیڈیلز کی دنیا سے کھینچ کر باہر لانا تھا۔ اس کے لئے حربوں کی اس کے پاس کمی نہیں تھی۔ پہلے تو اس نے سوچا تھا کہ جا کر صوفیہ کو شوٹ کرے لیکن ایسا نہ کرنے کی معقول وجوہ موجود تھیں۔ بعد میں.......... بوقت ضرورت خوف و ہراس پھیلانے کے لئے اسے استعمال کیا جا سکتا تھا اور پھر یہ امکان بھی موجود تھا کہ ممکن ہے، کمال کے لئے وہ اتنی اہمیت ہی نہ رکھتی ہو۔ بابر.......... بلکہ اشوک یعنی بابر اس بات کا قائل تھا کہ کوئی عمل بے سود نہیں ہونا چاہئے۔ ہر عمل کے مطلوبہ نتائج حاصل ہونے چاہئیں۔ قتل کرنے میں کوئی حرج نہیں تھا۔ بشرطیکہ اس سے شدید خوف اور دہشت زدگی کا ردعمل حاصل کیا جائے۔

وہ ٹیچر کمال رشید کے بارے میں سوچتا رہا۔ وہ انٹلکچوئل آدمی تھا۔ قتل سے بس اس کی طبیعت بگڑ سکتی تھی لیکن کیا قتل کمال کے اس حفاظتی حصار کو توڑ سکتا تھا جو اس کے اور سنگین حقیقتوں کے درمیان حد فاصل کی حیثیت رکھتا تھا۔ نہیں.......... شاید نہیں۔ اس کی حقیقی دنیا عمل کی نہیں، لفظوں کی تھی جو کلاس روم کی اس محدود دنیا میں

